ایک کی تعریف مثال کے ساتھ بیان کیجیے۔

٥ عمیٰ کی دلالت بصر پر تضمنی ہے، یا التزامی؟ واضح کیجیے۔

٦ میاؤں، میاؤں کی دلالت بلی کے وجود پر • عبارت کی دلالت اپنے معنیٰ پر • نبض تیز چلنے کی دلالت بخار پر • گفتگو کی دلالت متکلم کے گونگا نہ ہونے پر • کراہنے کی دلالت تکلیف پر • لفظ علی کی دلالت ذاتِ علی پر ـــــ ان میں دلالت کی قسموں کا تعین کیجیے۔

✿✿✿✿✿✿

(٨) **اللفظ**: اس سے مراد وہ لفظ ہے جو اپنے پورے معنیٰ موضوع لہ پر دلالت کرتا ہو۔

(٩) **فالمفرد**: مفرد کی مختلف صورتیں ہیں: (١) لفظ کا جز ہی نہ ہو۔ جیسے ہمزۂ استفہام۔ (٢) لفظ کا جز ہو، لیکن اس کے معنیٰ کا جز نہ ہو۔ جیسے اسمِ جلالت (اللّٰہ)۔ (٣) لفظ کا جز ہو، مگر وہ معنیٰ کے جز پر دلالت نہ کرتا ہو۔ جیسے بکر۔ (٤) لفظ کا جز ہو اور وہ معنیٰ کے جز پر دلالت کرتا ہو، لیکن وہ مدلول معنیٰ مقصود کا جز نہ ہو۔ جیسے ''عبداللّٰہ'' حالتِ علمیت میں۔ (٥) لفظ کا جز ہو اور وہ معنیٰ مقصود کے جز پر دلالت کرتا ہو، مگر وہ دلالت مقصود نہ ہو۔ جیسے ''حیوانِ ناطق'' جب کسی شخص کا نام ہو۔

(١٠) **المرکب**: اس کے لیے ان پانچوں امور کا ہونا ضروری ہے جن کا ذکر مفرد کے بیان میں گزرا۔

(١١) **فحواہ**: یعنی اس کے معنیٰ پر۔

(١٢) **إن لم یقترن**: یہ عام ہے خواہ اس میں مطلقاً زمانہ ہی نہ ہو۔ جیسے لفظ قرآن، حدیث وغیرہ۔ یا زمانہ ہو، لیکن ماضی، حال، مستقبل میں سے کوئی نہ ہو۔ جیسے وقت، صبوح، غبوق وغیرہ۔ یا ان تینوں میں سے کوئی زمانہ ہو، لیکن وضع کے اعتبار سے نہ ہو۔ جیسے اسم فاعل، اسم مفعول۔

(١٣) **إن اقترن بہ**: یعنی معنیٰ وضع کے اعتبار سے ازمنۂ ثلثہ میں سے کسی ایک سے مقترن ہو۔ لہذا أمس، غدًا اور الیوم کلمہ سے خارج ہو گئے، کیوں کہ ان کا معنیٰ زمانہ سے مقترن نہیں ہے، بلکہ وہی زمانہ ان کا معنیٰ ہے۔

(١٤) **بصواب**: یہ گمان دو وجہوں سے صحیح نہیں ہے: (١) افعالِ ناقصہ نحویوں کے نزدیک افعال ہیں اور مناطقہ کے نزدیک ادواتِ زمانیہ ہیں۔ (٢) فعل کلمہ سے عام ہے مطلقاً۔

## حاشیہ ص-٦

(١) **بمفرد**: اس لیے کہ اس میں صدق و کذب کا احتمال ہے اور جس میں صدق و کذب کا احتمال ہو وہ مرکب ہوتا ہے، برخلاف صیغۂ غائب کے، کیوں کہ فاعل اس کے مفہوم کا جز نہیں ہوتا، یہی وجہ ہے کہ اس کے بعد جو اسمِ ظاہر لاتے ہیں وہ فاعل بنتا ہے، تاکید نہیں ہوتا، جب کہ حاضر اور متکلم کے صیغوں کے بعد آنے والا اسم ظاہر فاعل نہیں، بلکہ فاعل کی تاکید ہوتا ہے۔

(٢) **قد یقسم المفرد**: یہاں مفرد سے مراد مطلق مفرد نہیں ہے، بلکہ اس کی ایک قسم ہے جس کا نام اسم ہے، اس لیے کہ وہی محکوم علیہ بنتا ہے اور اسی پر کلیت، یا جزئیت کا حکم لگایا جاتا ہے۔

(٣) **متعینا**: بعض نے اس جگہ وضع کی قید کا اضافہ کیا ہے، تاکہ اسماے اشارہ علَم کی تعریف سے نکل جائیں، کیوں کہ ان کا مفہوم کلی ہے، اگرچہ استعمال خاص ہے۔

(٤) **والأولیٰ**: یعنی اس قسم کو علَم کے بجائے ''جزئی حقیقی'' کہنا بہتر ہے۔ اس لیے کہ اسماے اشارات اور ضمائر اصطلاح میں اعلام نہیں ہیں، پھر بھی اس قسم میں داخل ہیں۔ اس لیے کہ ان میں وضع عام اور موضوع لہ خاص ہے، کیوں کہ وہ بیک وضع ہر ہر جزئی کے لیے موضوع ہیں اور مصنف علیہ الرحمہ نے اس جگہ **الصواب** نہیں کہا، اس لیے کہ ہر شخص کو اصطلاح بنانے کا حق ہے۔

(٥) **بلَوّلیۃ**: **اوّلیت** کا معنیٰ یہ ہے کہ کلی کا صدق بعض افراد پر بطورِ علّت ہو اور بعض پر بطورِ معلول ہو۔ جیسے وجود، کہ اس کا صدق واجب تعالیٰ پر بطور علت ہے اور ممکن پر بطور معلول۔ **اولویت** کا معنیٰ یہ ہے کہ کلی کا ثبوت بعض افراد کے لیے بالذات ہو اور بعض کے لیے بالواسطہ ہو۔ جیسے روشنی، کہ اس کا ثبوت آفتاب کے لیے بالذات ہے اور چاند کے لیے آفتاب کے واسطے سے ہے۔ **اشدّیت** کا معنیٰ یہ ہے کہ کلی کا صدق بعض افراد پر اشد ہو اور بعض پر اضعف ہو۔ جیسے سفیدی، کہ اس کا صدق برف پر اشد ہے اور ہاتھی کے دانت پر اضعف ہے۔ **ازیَدیّت** کا معنیٰ یہ ہے کہ کلی کا صدق بعض افراد پر أزْیَد ہو اور بعض پر انقص ہو۔ جیسے طول، کہ اس کا صدق تین گز پر أزْیَد ہے اور ایک گز پر انقص ہے۔

(٦) **فی الشک**: کیوں کہ اس کے افراد اصلِ معنیٰ میں مشترک

ہوتے ہیں، مگر شدت وضعف اور زیادت ونقصان میں متفاوت ہوتے ہیں۔ مثلاً وجود، تو جب دیکھنے والا اس کے اصلِ معنیٰ کو دیکھتا ہے تو سمجھتا ہے کہ متواطی ہے، کہ سب پر صادق آتا ہے۔ اور جب یہ دیکھتا ہے کہ اس کے بعض افراد واجب ہیں اور بعض ممکن، تو اسے مشترک خیال کرتا ہے۔

(۷) **المتكثر المعنی**: اس سے مراد مفرد کی دوسری قسم ہے اور مطلب یہ ہے کہ اسمِ مفرد کا معنیٰ جب ایک سے زیادہ ہو، چاہے وضع کے اعتبار سے ہو، یا استعمال کے اعتبار سے تو اس کی چار قسمیں ہیں۔

(۸) **بأوضاع**: یعنی جس طرح وہ لفظ ایک معنیٰ کے لیے موضوع ہو، اسی طرح دوسرے معنیٰ کے لیے بھی موضوع ہو اور معنیٰ اول کا کوئی لحاظ نہ کیا گیا ہو۔ اس کو **مشترک لفظی** کہتے ہیں۔ اور **مشترک معنوی** وہ لفظ ہے جو ایسے معنیٰ کے لیے موضوع ہو جس کے افراد کثیر ہوں۔ جیسے انسان، کہ اس کی وضع حیوانِ ناطق کے لیے ہوئی ہے اور اس کے افراد کثیر ہیں۔

(۹) **و ترک موضوعه الأول**: یعنی وہ لفظ دوسرے معنیٰ میں اس قدر مشہور ہو گیا ہو کہ جب بھی قرائن سے خالی کر کے اس کا اطلاق ہو تو وہی دوسرا معنیٰ سمجھ میں آئے۔ اس لفظ کو "منقول" اور معنیٰ اول کو "منقول عنہ" اور معنیٰ ثانی کو "منقول الیہ" کہتے ہیں۔

(۱۰) **عرفًا عامًا**: عرف عام سے مراد یہ ہے کہ اس کا ناقل متعین نہ ہو۔ یعنی وہ نقل خاص عرف، یا خاص اصطلاح والوں کی طرف منسوب نہ ہو، اگر چہ ناقل بعض افراد ہی ہوں۔

(۱۱) **المنقول الشرعی**: منقولِ شرعی در حقیقت منقولِ اصطلاحی میں داخل ہے، لیکن شریعت کی اہمیت کے پیشِ نظر اس کے لیے علاحدہ نام مقرر کیا گیا ہے۔

### حاشیہ ص-۷

(۱) **حقیقة**: لفظِ حقیقت یا تو فاعل کے معنیٰ میں ہے، یا مفعول کے معنیٰ میں۔ پہلی تقدیر پر وہ حَقَّ الشَّيْءُ بمعنیٰ ثَبَتَ سے ماخوذ ہے۔ اور دوسری تقدیر پر حقَقْتُ الشَّيْءَ بمعنیٰ عَيَّنْتُه سے ماخوذ ہے۔ تو لفظ جب معنیٰ حقیقی میں مستعمل ہوتا ہے تو گویا وہ اپنی جگہ ثابت اور معین رہتا ہے اسی لیے اس کو حقیقت کہتے ہیں۔

(۲) **مجازًا**: لفظِ مجاز مصدر میمی بمعنیٰ اسمِ فاعل ہے، پھر اسے اس لفظ کی طرف نقل کر لیا گیا جو معنیٰ اول سے معنیٰ ثانی کی طرف تجاوز کر گیا ہو۔ اور ایک قول یہ ہے کہ وہ ظرفِ مکان ہے اور مطلب یہ ہے کہ متکلم اس لفظ میں اس کے معنیٰ اول سے معنیٰ ثانی کی طرف تجاوز کر گیا ہے۔ اور بہر دو صورت مجاز نام رکھنے کی وجہ ظاہر ہے۔

(۳) **مرادفا**: ترادف کے لیے اتحاد فی المفہوم ضروری ہے، صرف اتحاد فی الذات کافی نہیں اگر چہ اتحادِ ذاتی ترادف کو لازم ہے، لیکن ترادف اتحادِ ذاتی کو لازم نہیں ہے، لہذا ناطق اور انسان اگر چہ ایک ذات پر صادق آتے ہیں، لیکن مترادفان نہیں ہیں۔

(۴) **الغیث**: بسا اوقات سحاب کو غیث کہا جاتا ہے جیسا کہ منجد میں اس کی صراحت ہے۔ لہذا یہ کہنا کہ اس مثال میں ناسخ سے سہو ہو گیا، اس نے **المطر** کے بجائے **الغیم**، یا السحاب کے بجائے الغیث لکھ دیا ہے محلِ نظر ہے۔

(۵) **الحكاية**: قضیہ کے مفہوم کو "حکایت" اور اس کے مصداق کو "محکی عنہ" کہتے ہیں۔

(۶) **فإن قیل**: اس کا حاصل یہ ہے کہ خبر کی تعریف اپنے افراد کو جامع نہیں ہے، کیوں کہ **لا إله إلا الله** میں خبر ہونے کے باوجود کذب کا احتمال نہیں ہے جب کہ خبر میں صدق وکذب کا احتمال ہونا ضروری ہے۔

(۷) **قلت**: جواب کا حاصل یہ ہے کہ **لا إله إلّا اللّٰهُ** میں حکایت کی حیثیت سے صدق وکذب کا احتمال ہے اس لیے قضیہ وخبر ہے، اگر چہ حاشیتین یعنی واقعہ اور متکلم کی خصوصیت کے لحاظ سے اس میں کذب کا احتمال نہیں ہے۔

(۸) **الإنشاء**: انشا وہ مرکب تام ہے جس سے حکایت مقصود نہ ہو، اور اس کے قائل کو سچا یا جھوٹا نہ کہا جا سکے۔

(۹) **أمرٌ ونهی**: امر وہ انشا ہے جو بطورِ استعلا طلبِ فعل کے لیے موضوع ہو۔ جیسے اِضْرِبْ۔ **نهی** وہ انشا ہے جو بطورِ استعلا ترکِ فعل کی طلب کے لیے موضوع ہو۔ جیسے **لَاتَذْهَب**۔ **تمنی**: بطورِ محبت کسی شے کے حصول کی طلب کرنا خواہ وہ ممکن ہو۔ جیسے لَيْتَ عليًا حاضر۔ یا ناممکن ہو۔ جیسے لَيتَ الشبابَ يَعُودُ۔ **ترجی**: بطور محبت کسی ممکن شے کے حصول کی طلب کرنا۔ جیسے **لَعَلَّ اللّٰهَ يَرْزُقُنِيْ** صَلَاحًا۔ **استفهام** وہ لفظ ہے جو طلبِ فہم پر دلالت کرے۔

جیسے هل جاء زُهَيْرٌ؟۔ **ندا** وہ لفظ ہے جس سے کسی کی توجہ مطلوب ہو۔ جیسے یا رسول اللہ۔

(۱۰) **المركب التقييدي**: اس جگہ لفظ غیر چھوٹ گیا ہے، کیوں کہ فی الدار مرکبِ غیر تقییدی کی مثال ہے اور مرکبِ اضافی وتوصیفی مرکبِ تقییدی کی قسمیں ہیں۔

## مشقی سوالات

❶ مفرد ومرکب کی تعریف کیجیے، ان کا مقسم بتائیے اور یہ بھی واضح کیجیے کہ مفرد کی کتنی صورتیں ہوتی ہیں۔

❷ اقسامِ مفرد کی تعریف مع مثال سنائیے، پھر فعل اور کلمہ کے درمیان فرق واضح کیجیے۔

❸ علَم، متواطی، مشکک کی تعریف مع مثال سنائیے۔ اوران کا مقسم اور وجہِ تسمیہ بھی بتائیے۔

❹ علَم کے بجائے جزئی حقیقی نام رکھنا کیوں بہتر ہے؟ واضح کیجیے۔

❺ اسمِ متکثر المعنی کی کتنی قسمیں ہیں؟ ہرایک کی تعریف کیجیے، وجہِ تسمیہ بتائیے اور کم از کم پانچ پانچ مثالیں بھی پیش کیجیے۔

❻ مرکبِ تام اور مرکبِ ناقص کی قسموں کی تعریف مثالوں کے ساتھ بیان کیجیے۔

۞۞۞۞۞

(۱۱) **المفهوم**: لفظ سے جو مستفاد ہوتا ہے وہ اس حیثیت سے کہ لفظ سے سمجھا گیا ہے **مفہوم** کہلاتا ہے اور اس حیثیت سے کہ وہ مقصود ہے **معنی** کہلاتا ہے۔ اور اس حیثیت سے کہ لفظ اس پر دلالت کرتا ہے **مدلول** کہلاتا ہے۔ لہذا یہ تینوں متحد بالذات اور مختلف بالاعتبار ہیں۔

(۱۲) **نفس تصوره**: نفسِ تصور کی قید اس لیے لگائی تاکہ وہ کلیاں جو خارج کے اعتبار سے وقوعِ شرکت سے مانع ہیں۔ جیسے واجب الوجود۔ یا وہ کلیاں جن کا ایک فرد بھی خارج میں نہیں پایا جاتا۔ جیسے شریکِ باری تعالیٰ اور کلیاتِ فرضیہ۔ مثلاً لاشیء وغیرہ کلی کی تعریف سے نکل کر جزئی کی تعریف میں داخل نہ ہو جائیں۔

(۱۳) **جَوْزُ العقلِ: تجویز عقلی** یہ ہے کہ عقل ایک چیز کو مان کر اسے جائز قرار دے۔ اور **تقدیر عقلی** یہ ہے کہ عقل مان لے، مگر اسے جائز قرار نہ دے۔ یہ دونوں فرض کی قسمیں ہیں۔

(۱۴) **كاللاشيء**، الخ: کیوں کہ جو بھی خارج میں ہے وہ شے اور ممکن ہے تو اگر لا شيء کے افراد خارج میں فرض کیے جائیں تو اجتماعِ نقیضین لازم آئے گا جو محال ہے۔

(۱۵) **و ثانيها**: اس میں دو صورتیں ہیں: (۱) کلی کا صرف ایک فرد موجود ہو اور دوسرے افراد کا وجود ممکن ہو۔ جیسے آفتاب۔ (۲) دوسرے افراد کا وجود محال ہو۔ جیسے واجب تعالیٰ۔ اس طرح سے کلی چھ قسموں میں منحصر ہے۔ (۱) وہ کلی جس کا وجود خارج میں ممتنع ہو۔ جیسے لا شيء۔ (۲) خارج میں وجود ممکن ہو، لیکن کوئی فرد موجود نہ ہو۔ جیسے عنقا۔ (۳) خارج میں وجود ممکن ہو، لیکن صرف ایک فرد موجود ہو اور دوسرے کا وجود محال ہو۔ جیسے واجب تعالیٰ۔ (۴) خارج میں صرف ایک فرد موجود ہو اور دوسرے افراد کا وجود ممکن ہو۔ جیسے آفتاب۔ (۵) وہ کلی جس کے افرادِ کثیرہ متناہیہ خارج میں موجود ہوں۔ جیسے کواکبِ سیارہ۔ (۶) افرادِ کثیرہ غیر متناہیہ خارج میں موجود ہوں۔ جیسے انسان۔

### حاشیہ ص-۸

(۱) **قد أورد**: اس اعتراض کا حاصل یہ ہے کہ جزئی کی تعریف جامع اور کلی کی تعریف مانع نہیں ہے، کیوں کہ مخصوص انڈے کی صورت، دور سے نظر آنے والی شبیہ اور نو مولود بچوں کے محسوسات جزئیات کی قبیل سے ہیں، پھر بھی کثیرین پر ان کا صدق ممتنع نہیں ہے۔ جیسے کسی آدمی نے مخصوص انڈا دیکھا، پھر اس کو بتائے بغیر دوسرا، تیسرا انڈا اس کی جگہ رکھ دیا گیا تو وہ ہر ایک کو وہی پہلا انڈا سمجھے گا۔ اس طرح مخصوص انڈے کی صورت متعدد انڈوں پر صادق آئے گی۔ اسی طرح انسان جب دور سے کوئی شبیہ دیکھتا ہے اور اسے نہیں پہچانتا ہے تو کہتا ہے، وہ گدھا ہے، نہیں وہ گھوڑا ہے، نہیں وہ ہاتھی ہے۔ یوں ہی نو مولود بچہ ہر کسی کو اپنی ماں سمجھ لیتا ہے کہ اس کی صورت خیالیہ ہر ایک پر صادق آتی ہے۔

(۲) **والجواب**: اس کا جواب یہ ہے کہ کلی کی تعریف میں کثیرین پر صادق آنے سے مراد یہ ہے کہ سب پر ایک ساتھ صادق آئے۔ اور یہاں جو کثیرین پر صدق ہو رہا ہے وہ ایک ساتھ

نہیں ہو رہا ہے، بلکہ یکے بعد دیگرے ہو رہا ہے۔ لہٰذا ان امور سے کلی و جزئی کی تعریف پر اعتراض نہیں کیا جا سکتا۔

(۳) **الكليين**: مصنف علیہ الرحمہ نے صرف دو کلیوں کے درمیان نسبت بیان فرمائی۔ اس لیے کہ فنِ منطق میں جزئی سے بالقصد بحث ہی نہیں ہوتی ہے، کیوں کہ وہ نہ کاسب ہوتی ہے، نہ مکتسب ہوتی ہے۔

(۴) **متساويان**: اس میں صرف اجتماع کے دو مادے ہوتے ہیں جو موجبہ کلیہ کی شکل میں پائے جاتے ہیں۔ جیسا کہ متن کی عبارت سے ظاہر ہے۔

(۵) **مطلقاً**: عام خاص مطلق میں بھی دو مادے پائے جاتے ہیں۔ ایک اجتماع کا جو موجبہ کلیہ کی شکل میں ہوتا ہے اور دوسرا افتراق کا جو سالبہ جزئیہ کی شکل میں ہوتا ہے۔ جیسے کلّ إنسانٍ حیوانٌ اور بعضُ الحیوان لیس بإنسانٍ۔

(۶) **متبائنان**: اس میں صرف افتراق کے دو مادے پائے جاتے ہیں جو سالبہ کلیہ کی شکل میں ہوتے ہیں۔ جیسے لَا شَيْءَ من الإنسان بفرس اور لا شيء من الفرس بإنسان۔

(۷) **من وجه**: عام خاص من وجہ میں تین مادے پائے جاتے ہیں۔ ایک مادہ اجتماع کا جو موجبہ جزئیہ کی شکل میں ہوتا ہے اور دو مادے افتراق کے جو سالبہ جزئیہ کی شکل میں ہوتے ہیں۔ جیسے بعضُ الحیوانِ أبیض۔ مثلاً بطخ۔ و بعض الحیوان لیس بأبیض۔ جیسے ہاتھی۔ وبعض الأبیض لیس بحیوان۔ جیسے برف۔

(۸) **معنى آخر**: جزئی کو پہلے معنیٰ کے اعتبار سے "جزئی حقیقی" کہتے ہیں اور دوسرے معنیٰ کے اعتبار سے "جزئی اضافی"۔

(۹) **الحيوان**: حیوان جسمِ نامی، حسّاس، متحرک بالارادہ کو کہتے ہیں۔ جیسے انسان، فرس وغیرہ۔

(۱۰) **الجسم النامي**: جسم نامی جسم، قابلِ نمو کو کہتے ہیں۔ جیسے حیوان، شجر وغیرہ۔

(۱۱) **الجسم المطلق**: جسم مطلق جوہر، قابلِ ابعاد ثلاثہ (طول، عرض، عمق) کو کہتے ہیں۔ جیسے حیوان، شجر، حجر وغیرہ۔

(۱۲) **الجوهر**: جوہر وہ شے ہے جو قائم بنفسہ ہو۔ جیسے حیوان، شجر، حجر، اور روح وغیرہ۔

## مشقی سوالات

❶ کلی اور جزئی میں سے ہر ایک کی تعریف کیجیے اور مثال دیجیے، پھر معنیٰ و مفہوم کے درمیان فرق واضح کیجیے۔

❷ کلی کی تعریف میں نفس تصورہ کا فائدہ بتائیے۔

❸ افراد کے اعتبار سے کلی کی کتنی قسمیں ہیں؟ مثالوں کی روشنی میں بیان کیجیے۔

❹ کلی اور جزئی کی تعریف پر جو اعتراض کیا گیا ہے اس کی وضاحت کیجیے، پھر اس کا جواب بھی دیجیے۔

❺ دو کلیوں کے درمیان جو نسبت ہوتی ہے اس کی چار قسمیں ہیں۔ ہر ایک کی تعریف مثال کے ساتھ سنائیے، پھر یہ بتائیے کہ دو جزئیوں کے درمیان نسبت کیوں نہیں بیان کی۔

❻ جزئی اضافی کی تعریف کیجیے اور جزئی حقیقی و جزئی اضافی میں نسبت بتائیے۔

❼ عالم اور حافظ • شیر اور بکری • مومن اور صحابی • انسان اور بشر • فعل اور کلمہ • فاعل اور اسم فاعل • قلم اور کتاب • صاہل اور فرس ــــ ان کلیوں میں نسبت واضح کیجیے۔

✿✿✿✿✿

### حاشیہ ص-۹

(۱) **خمس**: اس لیے کہ کلی یا تو اپنے افراد کی حقیقت کا عین ہوگی، یا جز ہوگی، یا حقیقت سے خارج ہوگی۔ اگر عین ہو تو اس کو **نوع** کہتے ہیں۔ اور اگر جز ہو تو دو حال سے خالی نہیں، یا تو وہ تمام مشترک ہوگی تو اس کو **جنس** کہتے ہیں ورنہ **فصل**۔ اور اگر اپنے افراد کی حقیقت سے خارج ہو تو دو حال سے خالی نہیں، یا تو وہ حقیقتِ واحدہ کے افراد کے ساتھ خاص ہوگی تو اس کو **خاصہ** کہتے ہیں، ورنہ **عرض عام**۔

(۲) **وهو كلي**: نوع کو اس معنیٰ کے اعتبار سے "نوع حقیقی" کہا جاتا ہے۔

(۳) **النقطة**: نقطہ خط کے سرے کو کہتے ہیں۔ اس میں نہ طول ہوتا ہے، نہ عرض، نہ عمق۔

(۴) **فی ترتيب الأجناس**: جنسیں چوں کہ متعدد ہوتی ہیں

اس لیے ان کی ترتیب ضروری ہے۔ یہ ترتیب نیچے سے اوپر کی طرف ہوتی ہے۔ جو سب سے نیچے ہو اس کو **سافل** اور جو سب سے اوپر ہو اس کو **عالی** اور درمیان والی اجناس کو **متوسط** کہتے ہیں۔

(۵) **الأجناس العالیه**: اجناس عالیہ کی بحث فنِ منطق سے متعلق نہیں ہے، بلکہ اس کا تعلق فلسفہ کے مباحث سے ہے۔ لیکن چوں کہ متقدمین مناطقہ نے افادہ کی غرض سے منطق کی کتابوں کے شروع میں اس کا ذکر کیا ہے اس لیے مصنف علیہ الرحمہ نے بھی اس کا ذکر کر دیا۔ نیز اس وہم کا ازالہ بھی ہو گیا جو جنس عالی کی تعریف سے ہوتا ہے، کہ جنس عالی ایک ہے۔

(۶) **العالَم**: اللہ جلّ شانہ کی ذات وصفات کے سوا سب کو عالَم کہا جاتا ہے۔ اور عالم اٹھارہ ہیں۔ تفصیل کے لیے فتاوی رضویہ (ج ۱۱، ص ۹۷) کا مطالعہ کریں۔

(۷) **والعرض**: عرض وہ شے ہے جو موجود فی المحل، یعنی قائم بالغیر ہو۔

(۸) **والمقولاتُ العرضیة**: مقولات عرضیہ نو ہیں۔ **کم** وہ عرض ہے جو بالذات تقسیم قبول کرے۔ جیسے خط، سطح۔ **کَیف** وہ عرض ہے جو بالذات تقسیم قبول نہ کرے۔ جیسے سواد و بیاض۔ **اضافت** دو چیزوں کے درمیان ایسی نسبت ہے جس کی وجہ سے ایک کا سمجھنا دوسرے کے سمجھنے پر موقوف ہو۔ جیسے اُبُوّۃ، بُنوّۃ۔ **این** شے کی وہ ہیئت جو کسی مکان میں ہونے کے اعتبار سے حاصل ہو۔ مثلاً مکان، بازار، شہر وغیرہ۔ **ملک** جسم کی وہ ہیئت جو کسی شے کے اتصال سے عارض ہوتی ہے اور جسم کے منتقل ہونے سے وہ بھی منتقل ہوتی ہے۔ جیسے انسان کی وہ ہیئت جو عمامہ باندھنے، یا جبہ پہننے سے حاصل ہوتی ہے۔ **فعل** کسی شے میں فاعل کا اثر ہونا۔ جیسے کاتب کے لکھنے کا اثر کاغذ پر ہونا۔ **انفعال** فاعل کے اثر کو قبول کرنا۔ جیسے بڑھئی کے لکڑی کاٹنے سے لکڑی کا کٹ جانا۔ **متیٰ** شے کی وہ حالت جو کسی زمانے میں ہونے کے اعتبار سے حاصل ہو۔ جیسے فعل کا آج، یا کل واقع ہونا۔ **وضع** شے کی وہ ہیئت جو اس کے اجزا کو بعض دوسرے اجزا، یا خارج کی طرف نسبت کرنے سے حاصل ہو۔ جیسے زید کا بیٹھنا اس کی ایک وضع ہے اور کھڑا ہونا دوسری وضع ہے۔

(۹) **البیت الفارسی**: اس کا ترجمہ ہے: آج مجھے شہر میں ایک لمبا خوب صورت مرد نظر آیا جو محبوب کے ساتھ بیٹھا اپنے فعل سے کامیاب تھا۔ اس شعر میں مردے (جوہر) دراز (کم) نیکو (کیف) دیدم (انفعال) بشہر (این) امروز (متی) باخواستہ (اضافت) نشستہ (وضع) کرد (فعل) فیروز (ملک) ہے۔

(۱۰) **قد تترتب**: اجناس کی طرح انواع میں بھی ترتیب ہوتی ہے، لیکن دونوں میں فرق یہ ہے کہ اجناس کی ترتیب نیچے سے اوپر کی طرف ہوتی ہے اور انواع کی ترتیب اوپر سے نیچے کی طرف ہوتی ہے۔ اسی لیے جو نوع سب سے نیچے ہوتی ہے اس کو **نوع الانواع** کہا جاتا ہے۔ یاد رہے کہ یہ ترتیب صرف نوع اضافی میں ہوتی ہے، نوع حقیقی میں نہیں، کیوں کہ اس کے اوپر کوئی نوع نہیں ہوتی، بلکہ جنس ہوتی ہے۔

## حاشیہ ص-۱۱۰

(۱) **النوع العالی**: جیسے جسم مطلق، کہ اس کے اوپر کوئی نوع نہیں ہے اور اس کے نیچے جسمِ نامی، حیوان اور انسان ہیں۔

(۲) **النوع المتوسط**: جیسے جسمِ نامی اور حیوان، کہ اس کے اوپر بھی نوع ہے اور نیچے بھی نوع ہے۔

(۳) **النوع السافل**: جیسے انسان، کہ اس کے اوپر نوع ہے، لیکن نیچے کوئی نوع نہیں ہے۔

(۴) **أي شیء**: أيّ شيء کا لفظ مناطقہ کے نزدیک ایسے مُمیِّز (تمیز دینے والا) کو طلب کرنے کے لیے بولا جاتا ہے جو ماھو کے جواب میں نہ بولا جائے۔ لہٰذا **الإنسان أي جسم هو في ذاته، یا أي حیوان هو في ذاته** کے جواب میں صرف حساس، یا ناطق بولا جائے گا۔ حیوانِ ناطق، یا صرف حیوان نہیں بولا جائے گا، کیوں کہ وہ ما ھو کے جواب میں بولا جاتا ہے۔

(۵) **الجنس القریب**: جنس قریب وہ جنس ہے جو جمیع مشارکات کے جواب میں بولی جائے۔ جیسے حیوان۔ یہ انسان کی جنسِ قریب ہے۔

(۶) **الجنس البعید**: جنس بعید وہ جنس ہے جو جمیع مشارکات کے جواب میں نہ بولی جائے۔ جیسے جسمِ نامی۔ یہ انسان کی جنس بعید ہے۔

(۷) **کالناطق**: کیوں کہ یہ انسان کو اس کی جنسِ قریب، یعنی حیوان کے تمام مشارکات مثلاً فرس، حمار، اسد وغیرہ سے تمیز

دیتا ہے۔لہذا اس کو انسان کی فصلِ قریب کہتے ہیں۔

(۸) **کالحساس**: کیوں کہ یہ انسان کو اس کی جنس بعید، یعنی جسمِ نامی کے تمام مشارکات مثلاً شجر، گھاس وغیرہ سے تمیز دیتا ہے۔ لہذا اس کو انسان کی فصلِ بعید کہتے ہیں۔

(۹) **لأنه**: اس لیے کہ وہ یعنی فصل نسبت کرتے ہوئے جنس کی طرف۔

(۱۰) **مُقَوِّمٌ للسافل الخ**: اس لیے کہ عالی کا مقوم عالی کا جز ہے اور خود عالی سافل کا جز ہے اور جز کا جز خود اس شے کا جز ہوتا ہے۔ جیسے قابلِ ابعادِ ثلاثہ جسم کا جز ہے، اور جسم حیوان کا جز ہے، اور حیوان انسان کا جز ہے۔ لہذا قابل ابعاد ثلاثہ انسان کا جز ہوا۔

(۱۱) **مُقَوِّمًا للعالی الخ**: اس لیے کہ نوعِ سافل خود نوعِ عالی کا جز نہیں ہوتی، تو جو فصل نوعِ سافل کا جز ہے وہ نوعِ عالی کا جز کیسے ہوسکتی ہے۔

(۱۲) **مُقَسِّمٌ للعالی الخ**: اس لیے کہ عالی سافل کا جز ہے، لہذا جب فصل کے ذریعہ سافل کی تقسیم ہوگی تو اس کے ضمن میں عالی کی بھی تقسیم ہو جائے گی۔ مثلاً جسمِ مطلق حیوان کا جز ہے، تو جب ناطق کے ذریعہ حیوان کی تقسیم ہوگی تو جسمِ مطلق کی بھی تقسیم ہو جائے گی جسمِ ناطق اور جسم غیر ناطق کی طرف۔

(۱۳) **مُقَسِّمًا للسافل الخ**: اس لیے کہ عالی کا مقسم سافل کی فصل ہے اور شے کی حقیقت کا جز مقسم نہیں، بلکہ مُقوِّم ہوتا ہے۔ جیسے قابلِ ابعادِ ثلاثہ جوہر کے لیے مقسم اور انسان کے لیے مُقوِّم ہے۔

## حاشیہ ص-۱۱

(۱) **اسم الذاتی**: **ذاتی** کا اطلاق دو معنوں پر ہوتا ہے: (۱) وہ کلی جو افراد کی حقیقت سے خارج نہ ہو۔ جیسے نوع، جنس اور فصل۔ (۲) وہ کلی جو افراد کی حقیقت میں داخل ہو۔ جیسے جنس اور فصل۔ پہلی تعریف کے لحاظ سے نوع پر ذاتی کا اطلاق ہوتا ہے اور دوسری تعریف کے لحاظ سے نہیں ہوتا۔

(۲) **العرضی**: عرضی وہ کلی ہے جو اپنے افراد کی حقیقت سے خارج ہو۔ جیسے خاصہ اور عرض عام۔

(۳) **بالنظر إلی الماهية**: یعنی اس کے لزوم میں وجودِ خارجی، یا ذہنی کا اعتبار نہ ہو، بلکہ صرف ماہیت ملحوظ ہو۔

(۴) **الأول**: اس کو اصطلاح میں لازمِ بیّن بالمعنی الاخص کہتے ہیں۔

(۵) **والثانی**: اس کو اصطلاح میں لازمِ بیّن بالمعنی الاعم کہتے ہیں۔

(۶) **کالحرکة للفلک**: یہ فلاسفہ کا مذہب ہے، اور اسلامی نقطۂ نظر یہ ہے کہ زمین وآسمان دونوں ساکن ہیں۔ تفصیل کے لیے اعلیٰ حضرت امام احمد رضا قدس سرہ کے رسالہ ''نزولِ آیاتِ فرقان بسکونِ زمین وآسمان'' کا مطالعہ فرمائیں۔

(۷) **کالشیب**: اس سے مراد یا تو غیر طبعی بڑھاپا ہے، جو دواؤں سے آہستہ آہستہ زائل ہو جاتا ہے۔ یا ''کہولت'' ہے جو جوانی اور بڑھاپے کے درمیان کا زمانہ ہے۔ ورنہ اگر طبعی بڑھاپا مراد ہو تو اس کا عرضِ مُفارِق کی مثال بننا صحیح نہ ہوگا، کیوں کہ وہ انسان سے جدا ہی نہیں ہوتا ہے۔

(۸) **مُعرِّف الشیء**: مُعرَّف (بالفتح) کی بہ نسبت مُعرِّف (بالکسر) کا زیادہ ظاہر اور زیادہ مشہور ہونا ضروری ہے، کیوں کہ اگر دونوں معلوم نہ ہونے میں یکساں ہوں، یا مُعرِّف سے زیادہ مُعرَّف ظاہر ہو تو تعریف سے کوئی فائدہ حاصل نہ ہوگا۔

(۹) **تصوّرہ**: اس سے تصور بوجہ مّا مراد نہیں ہے، بلکہ وہ تصور مراد ہے جو ذاتیات کے ذریعہ ہو، یا اس طریقے پر ہو کہ شے اپنے تمام اغیار سے ممتاز ہو جائے۔

(۱۰) **حدًّا تامًّا**: حد کا لغوی معنیٰ روکنا ہے اور تام کا معنیٰ کامل ہے۔ چوں کہ اس قسم میں معرف (بالفتح) کی تمام ذاتیات موجود ہوتی ہیں جو دخولِ غیر سے روکتی ہیں اس لیے اس کو ''حدتام'' کہتے ہیں۔

(۱۱) **حدًّا ناقصًا**: اس قسم کو ناقص کہنے کی وجہ یہ ہے اس میں معرف (بالفتح) کی تمام ذاتیات موجود نہیں ہوتی ہیں۔

(۱۲) **رسمًا تامًّا**: رسم کا معنیٰ اثر ونشان ہے۔ چوں کہ یہ تعریف بالذات نہیں ہوتی، بلکہ خارجِ لازم کے ذریعہ ہوتی ہے جو ذات کا اثر ہوتا ہے۔ اس لیے اس کو رسم کہتے ہیں۔ اب اگر اس میں جنسِ قریب مذکور ہو تو ''حدِّ تام'' کی مشابہت کی وجہ سے اس کو ''رسمِ تام'' کہتے ہیں، ورنہ ''رسمِ ناقص'' کہتے ہیں۔

(۱۳) **للعرض العام**: عرض عام تنہا مُعرِّف بننے کی صلاحیت نہیں رکھتا، کیوں کہ اس سے تمیز کا فائدہ حاصل نہیں ہوتا، ہاں! اگر اس کے ساتھ خاصہ ہو تو رسمِ ناقص میں شامل ہوگا۔ جیسے انسان کی تعریف ''ماشی ضاحک'' سے کرنا۔

(۱۴) **لفظیًا**: تعریف لفظی دو طرح سے ہوتی ہے: ایک یہ ہے کہ عام سے خاص کی وضاحت کی جائے۔ جیسے سَعْدَانة نبتٌ۔ اس مثال میں نبت عام ہے اس سے سَعْدانة کی

وضاحت کی گئی ہے جو خاص ہے، کیوں کہ سَعْدانۃ ایک قسم کی خاردار گھاس ہے جو اونٹوں کی پسندیدہ غذا ہے۔ اور تعریف لفظی کی دوسری صورت یہ ہے کہ لفظ کی وضاحت اس کے مشہور مرادف سے کی جائے۔ جیسے الغَضَنْفَرُ الأسدُ۔ اس میں أسد، غضنفر کا مرادف اور اس سے مشہور ہے۔

## مشقی سوالات

**١ کلیاتِ خمسہ کی دلیلِ حصر بیان کیجیے، پھر ہر ایک کی تعریف مثال کے ساتھ سنائیے۔**

**٢ نوعِ اضافی کسے کہتے ہیں؟ اس میں اور نوعِ حقیقی میں کون سی نسبت ہے؟ بیان کیجیے۔**

**٣ مقولاتِ عشرہ میں سے ہر ایک کی وضاحت کیجیے، پھر اس فارسی شعر میں ہر مقولہ کو الگ الگ کر کے بتائیے۔**

**٤ انواع اور اجناس کی ترتیب میں کیا فرق ہوتا ہے؟۔ نوع الانواع اور جنس الاجناس کسے کہتے ہیں؟**

**٥ جنسِ قریب، جنسِ بعید، فصلِ قریب اور فصلِ بعید کی تعریف مثالوں کے ساتھ بیان کیجیے۔**

**٦ مُقوِّم اور مُقسِّم کی وضاحت کیجیے، پھر ہر ایک کی وجہِ تسمیہ بتائیے۔**

**٧ كل مقوم للعالي مقوم للسافل، و ليس كل مقوم للسافل مقومًا للعالي، كل فصل مقسّم للسافل مقسم للعالي، و ليس كل مقسم للعالي مقسّما للسافل.**
**مثالوں کی روشنی میں ان جملوں کی وضاحت کیجیے اور ہر ایک کی عِلّت بھی بتائیے۔**

**٨ کلی ذاتی اور کل عرضی کی وضاحت کیجیے، پھر یہ بتائیے کہ نوع کلی ذاتی ہے، یا عرضی۔**

**٩ عرضِ لازم اور عرضِ مفارق کی تعریف کرتے ہوئے ان کے اقسام کی بھی وضاحت کیجیے۔**

**١٠ معرفاتِ اربعہ میں سے ہر ایک کی تعریف کیجیے اور وجہِ تسمیہ بھی بتائیے۔**

**١١ تعریف لفظی کا مطلب بتائیے اور اس کی دونوں صورتیں مثالوں سے واضح کیجیے۔**

✿✿✿✿✿

### حاشیہ ص-١٢

(١) **في الحجة: حجت** وہ معلوماتِ تصدیقیہ ہیں جن سے مجہولاتِ تصدیقیہ حاصل ہوں۔

(٢) **القضية**: قضیہ کا اطلاق قضیۂ معقولہ پر بطورِ حقیقت ہے اور قضیۂ ملفوظہ پر بطورِ مجاز، یہ تسمية الدال باسم المدلول کی قبیل سے ہے، کیوں کہ مناطقہ کے نزدیک معتبر قضایا معقولہ ہیں اور قضایا ملفوظہ کا اعتبار اس لیے ہے کہ وہ قضایا معقولہ پر دلالت کرتے ہیں۔ اور لفظ "قول" ملفوظ و معقول دونوں پر بولا جاتا ہے۔

(٣) **و قيل**: ان دونوں میں فرق یہ ہے کہ پہلی تعریف میں صدق و کذب بالذات قول کی صفت ہے اور دوسری تعریف میں صدق و کذب بالذات قائل کی صفت ہے اور بالتبع قول کی۔

(٤) **وهي قسمان**: قضیہ کی یہ تقسیم طرفین کے اعتبار سے ہے۔ اس طرح کہ قضیہ کے طرفین میں یا تو نسبتِ تامہ پر دلالت ہوگی، یا نہیں۔ اگر نہیں ہے، تو وہ حملیہ ہے۔ جیسے الإنسان حيوان۔ اور اگر دلالت ہے، تو یا تو طرفین میں سے ایک میں ہوگی، یا دونوں میں، اگر ایک میں ہو تو بھی حملیہ ہے۔ جیسے زيد أبوه قائم۔ اور اگر دونوں میں ہو، تو یا تو وہ دلالت اجمالاً ملحوظ ہوگی، یا تفصیلاً، اگر اجمالاً ہو تو وہ بھی حملیہ ہے۔ جیسے زيد عالم نقيضه زيد ليس بعالم، کیوں کہ وہ هذه القضية نقيضُ تلك القضية کی منزل میں ہے۔ اور اگر وہ دلالت تفصیلاً ملحوظ ہو تو وہ شرطیہ ہے۔ جیسے إن كانت الشمس طالعة فالنهار موجود۔

(٥) **ما ينحل**: یعنی اداتِ شرط (حرف ربط) حذف کرنے کے بعد طرفین دو قضیوں کی شکل میں باقی بچیں۔ رابطہ کے لیے هو، كان، إن، إذا، فاء، أو، إما وغیرہ کا استعمال ہوتا ہے۔

(٦) **زيد أبوه قائم**: اس مثال میں حرفِ ربط معقول (یعنی ذہن میں) ہے اور پہلی مثال میں حرفِ ربط هو ملفوظ ہے۔

(٧) **من أجزاء ثلثة**: یہ متقدمین مناطقہ کی تحقیق ہے اور متاخرین مناطقہ کا خیال یہ ہے کہ قضیہ حملیہ چار اجزا سے مرکب ہوتا ہے۔ تین اجزا وہی ہیں جن کا ذکر متن میں ہے اور چوتھا جز نسبتِ

تقیید یہ ہے جو مَورِدِ ایجاب وسلب ہے۔

(۸)**قد تحذف الرابطة**: جب قضیہ میں رابطہ ملفوظ ہو تو اس کو قضیہ ثلاثیہ کہتے ہیں اور جب رابطہ محذوف وملحوظ ہو تو اس کو قضیہ ثنائیہ کہتے ہیں۔

(۹)**مقدَّما**: اس لیے کہ وہ دوسرے جز سے پہلے ہوتا ہے۔اور مقدم کا معنیٰ ہے: آگے کیا ہوا۔

(۱۰)**تالیًا**: اس لیے کہ وہ مقدم کے بعد آتا ہے اور اس کے تابع ہوتا ہے۔اور تالی کا معنیٰ ہے: پیچھے آنے والا۔

(۱۱)**والرابطة**: یہ قضیہ شرطیہ کا تیسرا جز ہے۔

(۱۲)**علی أفرادها**: یہ اس بات کی صراحت ہے کہ قضیہ محصورہ میں حکم بالذات افراد پر ہوتا ہے۔

(۱۳)**محصورة**: اس لیے کہ اس کے موضوع کے افراد ایک خاص مقدار (کل، یا بعض) کے درمیان محصور ہوتے ہیں۔اور اس کا دوسرا نام **مُسَوَّرہ** بھی ہے۔اس لیے کہ اس میں سور ہوتا ہے۔

**حاشیہ ص-۱۳**

(۱)**مهملة**: اس لیے کہ حکم اس میں افراد پر ہوتا ہے، لیکن اس کی کمیت کا بیان چھوڑ دیا جاتا ہے۔

(۲)**المحصورات**: قضیہ محصورہ کی چار قسمیں ہیں: اس لیے کہ حکم اس میں یا تو ایجاب کا ہوگا، یا سلب کا ہوگا، اور بہر دو صورت یا تو تمام افراد پر ہوگا، یا بعض افراد پر ہوگا۔اگر تمام افراد پر ایجاب کا حکم ہو تو وہ موجبہ کلیہ ہے اور بعض پر ہو تو موجبہ جزئیہ ہے۔اسی طرح اگر تمام افراد پر سلب کا حکم ہو تو وہ سالبہ کلیہ ہے اور بعض پر ہو تو سالبہ جزئیہ ہے۔

(۳)**سور البلد**: سور البلد اس دیوار، یا فصیل کو کہتے ہیں جس سے شہر کو گھیر دیا جاتا ہے۔چوں کہ موضوع کے افراد کی تعداد بتانے والے الفاظ موضوع کے افراد کو کلیت، یا جزئیت سے گھیر دیتے ہیں اس لیے ان کو بھی **سور** کہتے ہیں۔

(۴)**وقوع النكرة**: اس لیے کہ نکرہ فرد غیر معین کے لیے موضوع ہوتا ہے تو جب اس پر نفی داخل ہوگئی تو ہر فردِ غیر معین کی نفی ہوگئی جس سے تمام افراد کی نفی لازم آئی۔

(۵)**سور السالبة الجزئية**: سالبہ جزئیہ کا سور لیس کل، لیس بعض، اور بعض لیس ہے، مگر مصنف علیہ الرحمہ نے لیس کل کا ذکر نہیں کیا۔اس لیے کہ اس کا معنیٔ مطابقی رفعِ ایجابِ کلی ہے اور اس کی دلالت سلبِ جزئی پر بالالتزام ہوتی ہے، کیوں کہ سلبِ جزئی، رفعِ ایجابِ کلی کو لازم ہے۔اور مصنف کا مقصود ان سوروں کا ذکر کرنا ہے جو سلبِ جزئی پر بالمطابقت دلالت کرتے ہیں۔

(۶)**و بعض ليس**: لیس بعض اور بعض لیس میں فرق یہ ہے کہ لیس بعض کبھی سلبِ کلی کے لیے بھی آتا ہے، کیوں کہ لفظ بعض حرفِ سلب کے بعد ہونے کی وجہ سے اس نکرہ کے مشابہ ہے جو سیاقِ نفی میں ہو۔تو جس طرح وہ نکرہ عموم کا فائدہ دیتا ہے، اسی طرح یہ بھی عموم کا فائدہ دیتا ہے، برخلاف بعضُ لیس کے، کہ اس میں نہ وہ مشابہت ہے، نہ وہ فائدہ۔اور بعضُ لیس کا ذکر کبھی موجبہ معدولہ کے لیے ہوتا ہے۔جیسے بعضُ الحیوان لیس بانسانٍ جب اس سے مقصود بعض حیوان کے لیے لا انسانیت کا اثبات ہو۔برخلاف لیس بعض کے، کہ وہ کبھی ایجاب کے لیے نہیں ہوتا۔

(۷)**ففي الفارسية**: فارسی زبان میں "ہر، ہمہ" موجبہ کلیہ کا سور ہے، اسی طرح اردو زبان میں "سب، تمام" موجبہ کلیہ کا سور ہے اور "کچھ، بعض، تھوڑا" موجبہ جزئیہ کا سور ہے۔اور "کوئی نہیں، کچھ نہیں" سالبہ کلیہ کا سور ہے اور "بعض نہیں، تھوڑا نہیں" سالبہ جزئیہ کا سور ہے۔

(۸)**ہر آں کس کہ**: یعنی جو بھی لالچ کے جال میں پھنسا، وہ زندگی کا کھلیان برباد کر دیتا ہے۔

## مشقی سوالات

❶ قضیہ کی دونوں تعریفیں بیان کیجیے اور ان کے درمیان فرق بھی بتائیے۔

❷ طرفین کے اعتبار سے قضیہ کی دو قسمیں کس طرح ہوتی ہیں اور ان دونوں قسموں کی اصطلاحی تعریف کیا ہے؟ مثالوں کے ساتھ بیان کیجیے۔

❸ قضیہ حملیہ اور قضیہ شرطیہ کے تمام اجزا کے نام مثالوں کی روشنی میں بیان کیجیے اور قضیہ حملیہ کے سلسلے میں مناطقہ کا اختلاف بھی واضح کیجیے۔

❹ موضوع کے اعتبار سے قضیہ کی کتنی قسمیں ہیں؟ ہر ایک کی تعریف مثال کے ساتھ بیان کیجیے۔

۵ قضیہ محصورہ کی تمام قسمیں مثالوں کی روشنی میں بیان کیجیے اور ہر ایک کے سور کی وضاحت بھی کیجیے۔

۶ سور کی تعریف کیجیے، پھر لیس بعض اور بعض لیس کے درمیان فرق بھی بتائیے۔

۷ مندرجہ ذیل قضایا کے نام بتائیے اور تعریف سے ان کا انطباق کیجیے۔

جامعہ اشرفیہ بہت مشہور ہے • کچھ طلبہ محنتی ہیں • گھوڑا وفادار جانور ہے • انسان جنس نہیں ہے • کوئی فرشتہ گنہ گار نہیں ہے • ہر نفس کو موت کا مزہ چکھنا ہے • بعض نمازیں فرض نہیں ہیں • بعض علما فقیہ ہیں • یہ کتاب مشکل نہیں ہے • اگر تو محنت کرے گا تو کامیاب ہوگا۔

✿✿✿✿✿

(۹) **أنهم يعبرون**: اس تعبیر میں مناطقہ کا دو مقصد ہے: (۱) ایجاز یعنی اختصار، کیوں کہ كلُّ إنسانٍ حيوان کے مقابلہ میں كلُّ ج ب بہت مختصر ہے۔ (۲) کسی خاص مادہ کے ساتھ احکام کے انحصار کا وہم دور کرنا۔ کیوں کہ اگر موضوع اور محمول کی جگہ کسی خاص مادہ کا ذکر ہوتو یہ وہم ہوسکتا ہے کہ مذکورہ احکام صرف اسی مادہ کے ساتھ خاص ہیں۔ لیکن جب کسی مادہ کے بجائے ج اور ب کا ذکر ہوگا تو یہ وہم پیدا نہیں ہوگا۔

(۱۰) **الحمل**: حمل کا اصطلاحی معنی ہے: دو مختلف مفہوم کا ایک وجود میں اکٹھا ہونا۔ جیسے زيد كاتِبٌ میں زید کا مفہوم، کاتب کے مفہوم سے مختلف ہے، لیکن دونوں مفہوم ذاتِ زید میں موجود ہیں۔ اسی طرح زُهَيْرٌ شَاعِرٌ میں بھی ہے۔

(۱۱) **تقسیم آخر**: قضیہ حملیہ کی یہ تقسیم محکی عنه کے اعتبار سے ہے۔ اس اعتبار سے قضیہ حملیہ کی تین قسمیں ہیں: (۱) قضیہ خارجیہ (۲) قضیہ ذہنیہ (۳) قضیہ حقیقیہ۔ اس لیے کہ قضیہ حملیہ میں موضوع کے لیے محمول کے ثبوت، یا سلب کا حکم یا تو خارج کے اعتبار سے ہوگا، یا ذہن کے اعتبار سے ہوگا، یا ان دونوں سے قطع نظر صرف نفس الامر کے اعتبار سے ہوگا۔ پہلی صورت میں قضیہ کا نام **خارجیه**، دوسری صورت میں **ذهنيه** اور تیسری صورت میں **حقيقيه** ہے۔

## حاشیہ ص-۱۴

(۱) **الإنسان كاتب**: اس مثال میں انسان پر کاتب ہونے کا حکم اس اعتبار سے ہے کہ اس کے افراد خارج میں موجود ہیں، کیوں کہ انسان کے لیے کتابت بالفعل کی صفت اس کے وجودِ خارجی پر موقوف ہے۔

(۲) **الإنسان كلي**: اس مثال میں انسان پر کلی ہونے کا حکم اس اعتبار سے ہے کہ وہ ذہن میں موجود ہے، کیوں کہ کلی، جزئی مفہوم کی قسم ہے اور مفہوم صرف ذہن میں ہوتا ہے۔

(۳) **نحو الأربعة الخ**: یعنی چار، جوڑا ہے۔ اور چھ، تین کا دوگنا ہے۔ پہلی مثال میں چار پر جوڑا ہونے کا حکم اور دوسری مثال میں چھ پر تین کا دوگنا ہونے کا حکم واقع اور نفس الامر کے اعتبار سے ہے۔ خارج، یا ذہن میں پائے جانے کا کوئی لحاظ نہیں ہے۔

(۴) **فالمعدولة**: اس کو معدولہ کہنے کی وجہ یہ ہے کہ حرفِ سلب کی وضع نسبتِ ایجابیہ کے رفع کے لیے ہوئی ہے اور جب اسے موضوع، یا محمول، یا دونوں کا جز بنا دیا گیا تو اس کے معنیٰ اصلی سے عدول ہوگیا۔ لہٰذا اگر حرفِ سلب موضوع کا جز ہو تو اسے **معدولة الموضوع** کہتے ہیں اور اگر محمول کا جز ہو تو **معدولة المحمول**، اور دونوں کا جز ہو تو **معدولة الطرفين** کہتے ہیں۔

(۵) **بالمحصَّلة**: موجبہ غیر معدولہ کو **محصله** کہتے ہیں۔ اس لیے کہ اس کا ہر جز وجودی اور محصَّل ہوتا ہے۔

(۶) **بالبسيطة**: سالبہ غیر معدولہ کو **بسيطه** کہتے ہیں۔ اس لیے کہ **بسيط** وہ ہے جس کا کوئی جز نہ ہو، اور اس میں حرفِ سلب طرفین میں سے کسی کا جز نہیں ہوتا ہے۔

## مشقی سوالات

۱ مناطقہ موضوع کو ج اور محمول کو ب سے کیوں تعبیر کرتے ہیں؟ واضح کیجیے۔

۲ حمل کا اصطلاحی معنیٰ بتائیے، اور اس کی دونوں قسموں کی تعریف مثالوں کے ساتھ بیان کیجیے۔

۳ محکی عنه کے اعتبار سے قضیہ حملیہ کی کتنی قسمیں ہیں؟ ہر ایک کی تعریف کیجیے اور تین تین

**مثالیں بھی پیش کیجیے۔**

**④ قضیہ معدولہ کی تمام صورتیں مثالوں کے ساتھ بیان کیجیے۔**

**⑤ یہ غیر مسلم نابینا نہیں ہے • وہ لڑکا نادان ہے • بے دین آدمی بے وقوف ہے • میرے ساتھی بےنمازی نہیں ہیں • کوئی صحابی فاسق نہیں ہے • ہمارا مدرسہ بہت اچھا ہے • یہ نابالغ طالب علم بہت محنتی ہے • نادار طلبہ تعاون کے مستحق ہیں ـــ ان قضایا میں معدولہ کی قسمیں اور بسیطہ ومحصلہ متعین کیجیے۔**

✿✿✿✿✿

(۷) **قد یذکر الجهة:** قضیہ میں موضوع کی طرف محمول کی جو نسبتِ ایجابیہ، یا سلبیہ ہوتی ہے۔ اس کی واقع اور نفس الامر میں کوئی نہ کوئی کیفیت ہوتی ہے۔ خواہ وہ کیفیت ضرورت ہو، یا دوام وامکان وغیرہ ہو۔ تو نسبت کی جو کیفیت واقع اور نفس الامر میں ہوتی ہے اس کو **مادۂ قضیه** کہتے ہیں۔ اور جو لفظ اس کیفیتِ واقعیہ (مادۂ قضیہ) پر دلالت کرتا ہے، اس کو **جہت** کہتے ہیں۔ یہ جہت کبھی قضیہ میں مذکور ہوتی ہے اور کبھی نہیں ہوتی ہے۔ جب جہت، قضیہ میں مذکور ہو تو قضیہ کو **مُوَجّهه** اور **رُباعیه** کہتے ہیں، کیوں کہ اس میں جہت ہوتی ہے اور اس سے اس کے اجزا چار ہو جاتے ہیں۔

(۸) **خمسة عشر:** قواعدِ نحو کے مطابق اس جگہ خمس عشرة ہونا چاہیے، لیکن مناطقہ اس کو ایسے ہی استعمال کرتے ہیں۔ چناں چہ رسالۂ شمسیہ اور اس کی شرح میں اس مقام پر ثلاثة عشر قضية ہے۔ اس کی وجہ یہ ہو سکتی ہے کہ قضیہ کی تا تانیث کے لیے نہ ہو، بلکہ وصفیت سے اسمیت کی طرف نقل کرنے کے لیے ہو۔ تو اس صورت میں جزء اول کو مذکر لانا ضروری نہیں ہوگا۔

(۹) **بسیطة:** بسیطہ وہ قضیہ ہے جس کی حقیقت صرف ایجاب، یا صرف سلب ہو۔

(۱۰) **الضرورية المطلقة:** اس کا نام **ضروریه** رکھا گیا اس لیے کہ یہ جہتِ ضرورت پر مشتمل ہے، اور **مطلقه** نام رکھا گیا اس لیے کہ اس میں ضرورت کسی وصف، یا وقت سے مقید نہیں ہے۔

(۱۱) **الدائمة المطلقة:** اس کو **دائمه** اس لیے کہتے ہیں کہ اس میں جہتِ دوام ہے، اور **مطلقه** اس لیے کہتے ہیں کہ اس میں دوام کسی وصف، یا وقت سے مقید نہیں ہے۔

(۱۲) **بالدوام:** ضرورت اور دوام میں فرق یہ ہے کہ **ضرورت** میں موضوع سے محمول کی نسبت کا جدا ہونا محال ہے اور **دوام** میں موضوع سے محمول کی نسبت جدا نہیں ہوتی، بلکہ ہمیشہ پائی جاتی ہے۔ جیسے فلاسفہ کے مذہب پر فلک کی حرکت۔ اس میں ہو سکتا ہے کہ نسبت کی جدائی محال بھی ہو، اور ہو سکتا ہے کہ نسبت کی جدائی واقع نہ ہو، مگر ممکن ہو۔

(۱۳) **المشروطة العامّة:** اس کو **مشروطه** اس لیے کہتے ہیں کہ اس میں ضرورت وصف کی شرط سے مشروط ہے۔ اور **عامه** اس لیے کہتے ہیں کہ یہ مشروطہ خاصہ سے عام ہے۔

(۱۴) **والوصف العنواني:** ذاتِ موضوع محکوم علیہ ہے اور جس سے ذاتِ موضوع کی تعبیر ہوتی ہے اس کو **وصف موضوع** اور **وصف عنواني** کہتے ہیں۔ جیسے **کل** إنسان حیوان۔ اس میں زید، عمرو، بکر وغیرہ افراد محکوم علیہ ہیں اور چوں کہ ان کی تعبیر "انسان" سے کی گئی ہے اس لیے "انسان" وصفِ موضوع، یا وصفِ عنوانی ہے۔

(۱۵) **العرفية العامّة:** اس کو **عرفیه** اس لیے کہتے ہیں کہ یہ معنیً عرفِ عام سے ماخوذ ہے۔ اور **عامه** اس لیے کہتے ہیں کہ یہ عرفیہ خاصہ سے عام ہے۔

(۱۶) **الوقتية المطلقة:** اس کو **وقتیه** اس لیے کہتے ہیں کہ اس میں حکم وقتِ معین میں ہے۔ اور **مطلقه** اس لیے کہتے ہیں کہ اس میں لا دوام کی قید نہیں ہے۔

## حاشیہ ص-۱۵

(۱) **وقت التربیع:** اس سے مراد وہ وقت ہے جس میں زمین چاند اور سورج کے درمیان حائل نہ ہو۔

(۲) **المنتشرة المطلقة:** اس کو **منتشره** اس لیے کہتے ہیں کہ اس میں موضوع کے لیے ثبوت محمول کا وقت معین نہیں ہے۔ اور **مطلقه** اس لیے کہتے ہیں کہ اس میں لا دوام کی قید نہیں ہے۔

(۳) **المطلقة العامّة:** اس کو **مطلقه** اس لیے کہتے ہیں کہ اس میں ضرورت ودوام وغیرہ کی قید نہیں ہے۔ اور جب قضیہ مطلق

بولا جائے تو اس سے نسبت کا بالفعل ہونا سمجھا جاتا ہے۔ اور **عامه** اس لیے کہتے ہیں کہ یہ بہت سے قضایا سے عام ہے۔

(۴)**الممكنة العامة**: اس کو **ممكنه** اس لیے کہتے ہیں کہ یہ امکان پر مشتمل ہے۔ اور **عامه** اس لیے کہتے ہیں کہ یہ تمام قضایا سے عام ہے۔

## مشقی سوالات

❶ قضیہ موجہہ کی تعریف کیجیے اور جہتِ قضیہ و مادۂ قضیہ کو واضح کیجیے۔

❷ بسیطہ کی تعریف مثال کے ساتھ بیان کیجیے اور اس کی تمام قسموں کے نام بتائیے۔

❸ ضروریہ مطلقہ اور دائمہ مطلقہ کی تعریف مثالوں کے ساتھ بیان کیجیے، پھر دوام وضرورت میں فرق بھی بتائیے۔

❹ مشروطہ عامہ اور عرفیہ عامہ کی تعریف مثالوں کے ساتھ بیان کیجیے، ساتھ ہی وصفِ عنوانی کی وضاحت بھی کیجیے۔

❺ وقتیہ مطلقہ، منتشرہ مطلقہ، مطلقہ عامہ اور ممکنہ عامہ کی تعریف مثالوں کے ساتھ بیان کیجیے اور ہر ایک کی وجہ تسمیہ بھی بتائیے۔

✿✿✿✿✿

(۵) **والاعتبار**: یہ ایک اعتراضِ مقدر کا جواب ہے۔ **اعتراض** یہ ہے کہ جب مرکبہ کی حقیقت ایجاب وسلب دونوں سے مرکب ہے تو اس کا نام موجبہ رکھیں یا سالبہ، بہر صورت ترجیح بلا مرجح لازم آئے گی۔

(٦) **لادائمًا**: اس سے قضیہ مطلقہ عامہ کی طرف اشارہ ہوتا ہے۔ اگر پہلا جز موجبہ ہو تو اس سے مطلقہ عامہ سالبہ کی طرف اشارہ ہوگا۔ اور اگر پہلا جز سالبہ ہو تو اس سے مطلقہ عامہ موجبہ کی طرف اشارہ ہوگا۔

(۷) **بحسب الذات**: **لا دوام** کو بحسب الذات کی قید سے مقید کیا۔ اس لیے کہ مشروطہ عامہ میں ضرورت بحسبِ الوصف ہے اور اس کو دوام بحسبِ الوصف لازم ہے۔ اب اگر **لادوام** بھی بحسبِ الوصف ہو تو اجتماعِ نقیضین لازم آئے گا جو محال ہے۔ یہی صورت **عرفیه خاصه** میں بھی ہے۔

(۸) **ومرّ مثالها**: موجبہ کی مثال یہ ہے: **كل كاتب متحرك الأصابع بالضرورة ما دام كاتبًا لا دائمًا**۔ اور سالبہ کی مثال ہے: **لا شيء من الكاتب بساكن الأصابع بالضرورة ما دام كاتبًا لا دائمًا**۔

(۹) **الوجودية اللاضرورية**: اس کو **وجوديه** اس لیے کہتے ہیں کہ یہ وجود، یعنی نسبت کے بالفعل ہونے پر مشتمل ہے۔ اور **لاضروريه** اس لیے کہتے ہیں کہ لاضرورتِ ذاتیہ پر مشتمل ہے۔ یہی صورت **وجوديه لادائمه** میں بھی ہے۔

(۱۰) **مع قيد اللاضرورة**: مطلقہ عامہ کو لاضرورت بحسبِ الذات اور بحسبِ الوصف دونوں سے مقید کیا جا سکتا ہے، لیکن علوم میں مستعمل لاضرورت بحسبِ الذات کی قید ہے۔

(۱۱) **لابالضرورة**: اس سے قضیہ ممکنہ عامہ کی طرف اشارہ ہوتا ہے۔ اور اس کے ایجاب وسلب کی وہی تفصیل ہے جو **لادائما** میں بیان کی گئی۔

(۱۲) **الوقتية**: اس کو **وقتيه** کہتے ہیں بغیر لفظ عامہ کے، اس لیے کہ لادوام کی قید سے عموم زائل ہو گیا۔ یہی صورت **منتشره** میں بھی ہے۔

حاشیہ ص-۱۶

(۱) **الممكنة الخاصة**: یہ دو ممکنہ عامہ سے مرکب ہوتا ہے۔ ان میں ایک موجبہ اور دوسرا سالبہ ہوتا ہے۔ اس لیے کہ **امکانِ خاص** طرفین سے سلبِ ضرورت کو کہتے ہیں۔ یوں ہی **وجوديه لا دائمه** دو مطلقہ عامہ سے مرکب ہوتا ہے جن میں ایک موجبہ اور دوسرا سالبہ ہوتا ہے، کیوں کہ لادوام سے مطلقہ عامہ کی طرف اشارہ ہے۔

(۲) **إلى مطلقة عامة**: **لا دوام** سے اشارہ ہے مطلقہ عامہ کی طرف، جو مقید (جزء اول) کے مخالف ہو کیف میں اور موافق ہو کم میں۔

(۳) **إلى ممكنة عامة**: **لا ضرورة** سے اشارہ ہے ممکنہ عامہ کی طرف، جو مقیّد کے مخالف ہو کیف میں، اور موافق ہو کم میں۔

## مشقی سوالات

❶ مرکبہ کی تعریف کیجیے اور اس کی تمام قسموں کے نام بتائیے۔

❷ **مشروطہ خاصہ اور عرفیہ خاصہ کی تعریف مثالوں کے ساتھ بیان کیجیے اور لا دوام کو بحسبِ الذات کی قید سے مقید کرنے کی وجہ بھی بتائیے۔**

❸ **وجودیہ لاضروریہ، وجودیہ لا دائمہ کی تعریف مثالوں کے ساتھ بیان کیجیے۔ اور یہ بتائیے کہ لا دوام اور لاضرورۃ سے کس امر کی طرف اشارہ ہوتا ہے۔**

❹ **وقتیہ اور منتشرہ کی تعریف مثالوں کے ساتھ بیان کیجیے اور ان کی وجہِ تسمیہ بھی بتائیے۔**

❺ **ممکنہ خاصہ کی تعریف مع مثال بیان کیجیے۔ اور امکانِ خاص وامکانِ عام کا معنیٰ بھی بتائیے۔**

❻ **قضیہ مرکبہ کو کب موجبہ کہتے ہیں اور کب سالبہ؟ مثال سے واضح کیجیے۔**

✿✿✿✿✿✿

(۴) **کقولنا في الإیجاب**: یہ مثال اس متصلہ موجبہ کی ہے جس کے دونوں اجزا ایجابی ہیں۔ اور کبھی اس کے دونوں اجزا سلبی ہوتے ہیں۔ جیسے إن لم تكن الشمس طالعة، لم يكن النهار موجودًا۔ اور کبھی پہلا جز ایجابی اور دوسرا جز سلبی ہوتا ہے۔ جیسے إن كانت الشمس طالعة، لم يكن الليل موجودًا۔ اور کبھی اس کے خلاف ہوتا ہے۔ جیسے إن لم تكن الشمس طالعة، كان الليل موجودًا۔

(۵) **و قولنا في السلب**: یہ مثال اس متصلہ سالبہ کی ہے جس کے دونوں اجزا ایجابی ہیں۔ اور کبھی اس کے دونوں اجزا سلبی ہوتے ہیں۔ جیسے ليس البتة إذا لم تكن الشمس طالعة، لم يكن الليل موجودًا۔ اور کبھی پہلا جز ایجابی اور دوسرا جز سلبی ہوتا ہے۔ جیسے ليس البتة إذا كانت الشمس طالعة، لم يكن النهار موجودًا۔ اور کبھی اس کے خلاف ہوتا ہے۔ جیسے ليس البتة كلما لم تكن الشمس طالعة، كان النهار موجودًا۔ حاصل یہ ہے کہ **متصلہ موجبہ** وہ قضیہ ہے جس میں دو نسبتوں کے اتصال کا حکم ہو، اگر چہ اس کے طرفین سلبی ہوں۔ اور **متصلہ سالبہ** وہ قضیہ ہے جس میں دو نسبتوں کے سلبِ اتصال کا حکم ہو، اگر چہ اس کے طرفین ایجابی ہوں۔

(۶) **کما مرّ**: یعنی إن كان زيد إنسانًا، كان حيوانًا۔

(۷) **علة للآخر**: چاہے مقدم علت ہو تالی کے لیے۔ جیسے إن كانت الشمس طالعة فالنهار موجود۔ اس میں مقدم (طلوعِ شمس) علت ہے تالی (وجودِ نہار) کے لیے۔ یا تالی علت ہو مقدم کے لیے۔ جیسے إن كان النهار موجودا فالشمس طالعة۔ اس میں تالی علت ہے مقدم کے لیے۔

(۸) **معلولین لثالث**: یعنی مقدم اور تالی دونوں کی علت کوئی تیسری شے ہو۔ جیسے إن كان العالَم مُضيئا، كان النهار موجودًا۔ اس میں اضاءتِ عالَم اور وجودِ نہار دونوں کی علت ایک تیسری شے یعنی طلوعِ شمس ہے۔

(۹) **في موجبة**: جیسے هذا العدد إما زوج أو فرد۔ اس مثال میں زوج اور فرد کے درمیان منافات ہے۔ دونوں ایک عدد پر صادق نہیں آسکتے۔ یعنی جب زوج ہوگا تو فرد نہیں ہوگا۔ اور جب فرد ہوگا تو زوج نہیں ہوگا۔

## حاشیہ ص-۱۷

(۱) **في سالبة**: جیسے ليس البتة إما أن يكون هذا العدد زوجًا أو منقسمًا بمتساويين۔ اس مثال میں زوج اور منقسم بمتساویین میں عدم منافاۃ ہے۔ دونوں ایک عدد پر صادق ہوں گے۔ یعنی عدد جب زوج ہوگا تو دو برابر حصوں میں تقسیم ہوگا۔ اور جب دو برابر حصوں میں تقسیم ہوگا تو زوج ہوگا۔

(۲) **حقیقیة**: اس کو **حقیقیہ** کہتے ہیں اس لیے کہ انفصال در حقیقت یہی ہے کہ نہ دونوں جمع ہوں، نہ دونوں مرتفع ہوں۔ اور اس منفصلہ کے طرفین کا حال یہی ہے۔

(۳) **مانعة الجمع**: اس کو **مانعة الجمع** کہتے ہیں اس لیے کہ اس میں دونوں جمع نہیں ہو سکتے، البتہ دونوں کا رفع ہو سکتا ہے۔

(۴) **مانعة الخلو**: اس کو **مانعة الخلو** کہتے ہیں اس لیے کہ اس میں دونوں ایک ساتھ رفع نہیں ہو سکتے، البتہ دونوں جمع ہو سکتے ہیں۔

(۵) **لذاتهما**: یعنی واقع سے قطعِ نظر ایک جز کا مفہوم دوسرے جز کے مفہوم سے منافاۃ کا مقتضی ہو۔ جیسے زوج اور فرد، شجر اور حجر، زید کا پانی میں نہ ہونا اور ڈوبنا وغیرہ میں تنافی بالذات ہے۔

(۶) **بمجرّد الاتفاق**: یعنی قضیہ منفصلہ کے دونوں اجزا اپنی ذات

کے اعتبار سے تنافی کے مقتضی نہ ہوں، بلکہ واقع میں منافاۃ اتفاقی طور پر ہوگئی ہو۔ جیسے وہ انسان جو اسود اور غیر کاتب ہے۔ اس کے بارے میں إما أن يكون هذا أسود، أو كاتبًا کہنا منفصلہ حقیقیہ اتفاقیہ ہے۔ اور إما أن يكون هذا لا أسود، أو كاتبًا منفصلہ مانعۃ الجمع اتفاقیہ ہے۔ اور إما أن يكون هذا أسود، أو لا كاتبًا منفصلہ مانعۃ الخلو اتفاقیہ ہے۔

(۷) **لا تتصور ههنا**: یعنی شرطیات میں قضیہ طبعیہ نہیں ہوسکتا، کیوں کہ طبعیہ میں حکم ماہیتِ موضوع پر ہوتا ہے اور اس کے افراد کا قطعاً کوئی لحاظ نہیں ہوتا۔ جب کہ شرطیہ میں حکم تقادیر کے اعتبار ہی سے ہوتا ہے، اور شرطیہ میں تقادیر کا درجہ وہی ہے جو حملیہ میں موضوع کے افراد کا ہے۔ اس لیے شرطیہ میں قضیہ طبعیہ نہیں ہوتا ہے۔

(۸) **التقادير**: تقادیر، تقدیر کی جمع ہے اور **تقدير** سے مراد وہ حالت اور زمانہ ہے جو مقدم کے ساتھ پایا جائے۔

(۹) **إن جئتني اليوم**: یہ مثال شرطیہ متصلہ شخصیہ کی ہے۔ اس میں اليوم کی قید سے حکم اکرام کی ایک تقدیر کو معین کر دیا ہے اور وہ "آج آنا" ہے۔ لہٰذا اگر کل آئے تو حکم اکرام اس کو شامل نہیں ہوگا۔ اور منفصلہ کی مثال ہے: هذا الشيء على تقدير كونه عددًا إما أن يكون زوجًا، أو فردًا۔ اس میں حکم انفصال ایک معین حالت، یعنی شے کے عدد ہونے کی تقدیر پر ہے۔

(۱۰) **سميت كلّية**: اس سے مراد محصورہ کلیہ ہے۔

(۱۱) **كانت جزئية**: اس سے مراد محصورہ جزئیہ ہے۔

(۱۲) **سور الموجبة الكلية**: متصلہ کی مثال جیسے متى -یا- مهما -یا- كلما كانت الشمس طالعة فالنهار موجود۔ اور منفصلہ کی مثال۔ جیسے دائمًا إما أن يكون الشمس طالعة، أو لا يكون النهار موجودًا۔

(۱۳) **سور السالبة الكلية**: متصلہ کی مثال - جیسے ليس البتة إذا كانت الشمس طالعة فالليل موجود۔ اور منفصلہ کی مثال - جیسے ليس البتة إما أن يكون الشمس طالعة، و إما أن يكون النهار موجودًا۔

(۱۴) **سور الموجبة الجزئية**: متصلہ کی مثال۔ جیسے قد يكون إذا كانت الشمس طالعة، كان النهار موجودًا۔ اور منفصلہ کی مثال۔ جیسے قد يكون إما أن يكون الشمس طالعة، أو يكون الليل موجودًا۔

(۱۵) **سور السالبة الجزئية**: متصلہ کی مثال۔ جیسے قد لايكون إذا كانت الشمس طالعة، كان الليل موجودًا۔ اور منفصلہ کی مثال۔ جیسے قد لا يكون إما أن يكون الشمس طالعة، و إما أن يكون النهار موجودًا۔

(۱۶) **و بإدخال حرف السلب**: جیسے ليس كلما كانت الشمس طالعة، كان النهار موجودًا۔ کیوں کہ رفعِ ایجابِ کلی سلبِ جزئی کو لازم ہے۔

## حاشیہ ص-۱۸

(۱) **الأمثلة**: قضیہ متصلہ میں اگر مقدم کو تالی اور تالی کو مقدم کر دیا جائے تو قضیہ کا معنیٰ و مفہوم بدل جاتا ہے۔ اس لیے اس میں مقدم و تالی کی تقدیم و تاخیر کا لحاظ ہوتا ہے اور اس کی کل نو قسمیں بنتی ہیں۔ اور منفصلہ میں چوں کہ ایسا نہیں ہے اس لیے اس میں مقدم و تالی کی تقدیم و تاخیر کا لحاظ نہیں ہوتا، اور اس کی صرف چھ قسمیں بنتی ہیں۔ متصلہ کی تفصیل یہ ہے:

(۱) دونوں حملیہ ہوں۔ جیسے إن كانت الشمس طالعة، فالنهار موجود۔ (۲) دونوں متصلہ ہوں۔ جیسے إن كان كلما كانت الشمس طالعة فالنهار موجود، فكلما لم يكن النهار موجودًا لم يكن الشمس طالعة۔ (۳) دونوں منفصلہ ہوں۔ جیسے إن كان دائمًا إما أن يكون هذا العدد زوجًا أو فردًا، فدائمًا إما أن يكون منقسمًا بمتساويين أو غير منقسم۔ (۴) مقدم حملیہ ہو اور تالی متصلہ۔ جیسے إن كان طلوع الشمس علة لوجود النهار، فكلما كانت الشمس طالعة فالنهار موجود۔ (۵) مقدم متصلہ اور تالی حملیہ ہو۔ جیسے إن كان كلما كانت الشمس طالعة فالنهار موجود، فطلوع الشمس ملزوم لوجود النهار۔ (۶) مقدم حملیہ اور تالی منفصلہ ہو۔ جیسے إن كان هذا عددًا، فهو إما أن يكون زوجًا و إما أن يكون فردًا۔ (۷) مقدم منفصلہ اور تالی حملیہ ہو۔ جیسے إن كان هذا إما أن يكون زوجًا و إما أن يكون فردًا، فكان هذا عددًا۔ (۸) مقدم متصلہ اور تالی منفصلہ ہو۔ جیسے إن كان كلما كانت الشمس طالعة فالنهار موجود، فدائمًا إما أن يكون الشمس طالعة و إما أن يكون النهار موجودًا۔ (۹) مقدم منفصلہ اور

تالی متصلہ ہو۔ جیسے إن كان دائمًا إما أن يكون الشمس طالعة و إما أن لا يكون النهار موجودًا، فكلما كانت الشمس طالعة فالنهار موجود۔

اور منفصلہ کی تفصیل یہ ہے: (۱) دونوں حملیہ ہوں۔ جیسے دائمًا إما أن يكون هذا العدد زوجًا، و إما أن يكون فردًا۔ (۲) دونوں متصلہ ہوں۔ جیسے دائمًا إما أن يكون إن كانت الشمس طالعة فالنهار موجود، و إما أن يكون إن كانت الشمس طالعة لم يكن النهار موجودًا۔ (۳) دونوں منفصلہ ہوں۔ جیسے دائمًا إما أن يكون هذا العدد زوجًا و إما أن يكون فردًا، و إما أن يكون هذا العدد لا زوجًا أو يكون لا فردًا۔ (۴) ایک حملیہ اور دوسرا متصلہ ہو۔ جیسے دائمًا إما أن لا يكون طلوع الشمس علة لوجود النهار، و إما أن يكون كلما كانت الشمس طالعة كان النهار موجودًا۔ (۵) ایک حملیہ اور دوسرا منفصلہ ہو۔ جیسے دائمًا إما أن يكون هذا الشيء ليس بعدد، و إما أن يكون زوجًا و إما أن يكون فردًا۔ (۶) ایک متصلہ اور دوسرا منفصلہ ہو۔ جیسے دائمًا إما أن يكون كلما كانت الشمس طالعة فالنهار موجود، و إما أن يكون الشمس طالعة و إما أن يكون النهار موجودًا۔

## مشقی سوالات

❶ قضیہ متصلہ اور منفصلہ کی تعریف کیجیے اور مثالوں کی روشنی میں یہ واضح کیجیے کہ ان کے دونوں اجزا کبھی ایجابی، کبھی سلبی اور کبھی مختلف ہوتے ہیں۔

❷ لزومیہ اور اتفاقیہ کی تعریف مثالوں کے ساتھ بیان کیجیے، پھر "علاقہ" کی وضاحت کیجیے۔

❸ حقیقیہ، مانعۃ الجمع اور مانعۃ الخلو کی تعریف مثالوں کے ساتھ بیان کیجیے اور وجہ تسمیہ بھی بتائیے۔

❹ عنادیہ اور اتفاقیہ کی تعریف کیجیے، اور اس کی تمام صورتیں مثالوں کی روشنی میں واضح کیجیے۔

❺ شرطیہ شخصیہ، محصورہ اور مہملہ کی تعریف مثالوں کے ساتھ بیان کیجیے۔ پھر یہ بتائیے کہ شرطیہ میں قضیہ طبعیہ کیوں نہیں ہوتا۔

❻ قضیہ شرطیہ کے تمام سور الگ الگ مثال کی روشنی میں بیان کیجیے۔

❼ قضیہ شرطیہ کی ترکیب (مقدم وتالی) کے اعتبار سے کتنی صورتیں ہوتی ہیں؟ ہر صورت مثال کے ساتھ بیان کیجیے۔

۞۞۞۞۞۞

(۲) **الأولية:** قضایا کے اقسامِ اولیہ حملیہ وشرطیہ ہیں اور اقسامِ ثانویہ محصورہ ومہملہ اور متصلہ ومنفصلہ وغیرہ ہیں۔

(۳) **نحو زيد قائم الخ:** پہلی مثال میں وحدتِ موضوع مفقود ہے۔ اور دوسری میں وحدتِ محمول، تیسری میں وحدتِ مکان، چوتھی میں وحدتِ زمان، پانچویں میں وحدتِ شرط، چھٹی میں وحدتِ قوت وفعل، ساتویں میں وحدتِ جز وکل، آٹھویں میں وحدتِ اضافت۔

(۴) **و بعضهم اكتفوا:** اس سے مراد متاخرین مناطقہ ہیں۔ ان کا قول یہ ہے کہ باقی وحدتیں ان دونوں میں شامل ہیں، کیوں کہ وحدتِ شرط اور وحدتِ جز وکل، وحدتِ موضوع میں شامل ہے۔ اور وحدتِ زمان، مکان، قوت وفعل، اضافت وحدتِ محمول میں شامل ہے۔

(۵) **و بعضهم قنعوا:** اس سے مراد فارابی ہے۔ ان کا کہنا ہے کہ وحدتِ نسبت تمام وحدتوں کو مستلزم ہے۔ مثلاً زيد قائم اور زيد ليس بجالس کے درمیان تناقض نہیں ہے۔ بظاہر اس لیے کہ دونوں میں محمول ایک نہیں ہے، لیکن حقیقت یہ ہے کہ دونوں میں نسبت ایک نہیں ہے، کیوں کہ پہلے قضیہ میں زید کی طرف قیام کی نسبت ہے اور دوسرے میں جلوس کی نسبت ہے۔ اسی مثال پر دوسری وحدتوں کا بھی قیاس کر لیں۔

(۶) **في المحصورتين:** یعنی محصورتین میں تناقض کے لیے وحدات ثمانیہ کے ساتھ اختلاف فی الکم بھی شرط ہے۔

(۷) **جزئية:** جیسے كل حيوان إنسانٌ۔ یہ کلیہ ہے جو کاذب ہے۔ اور اس کی نقیض بعض الحيوان ليس بانسان جزئیہ ہے اور صادق ہے۔

حاشیہ ص-۱۹

(۱) **الاختلاف فی الجهة**: قضایا موجہہ میں تناقض کے لیے مذکورہ شرائط کے ساتھ اختلاف فی الجہۃ بھی ضروری ہے، ورنہ ممکن ہے کہ بعض صورتوں میں موجبہ اور سالبہ دونوں صادق ہو جائیں، یا دونوں کاذب ہو جائیں۔ جیسے **كل إنسان كاتب بالإمكان العام** اور **بعض الإنسان ليس بكاتب بالإمكان العام** دونوں صادق ہیں، کیوں کہ انسان کا اپنی ذات کے لحاظ سے نہ کاتب ہونا ضروری ہے، نہ کاتب نہ ہونا ضروری ہے۔ اسی طرح **بالضرورة كل إنسان كاتب** اور **بالضرورة بعض الإنسان ليس بكاتب** دونوں کاذب ہیں، کیوں کہ کسی انسان کا کاتب ہونا، یا نہ ہونا ضروری نہیں ہے۔

(۲) **الممكنة العامة**: اس لیے کہ ضروریہ مطلقہ میں یا تو ایجاب ضروری ہے، یا سلب ضروری ہے۔ اور ممکنہ عامہ سالبہ میں ایجاب غیر ضروری ہے، اور ممکنہ عامہ موجبہ میں سلب غیر ضروری ہے۔

(۳) **المطلقة العامة**: اس لیے کہ دائمہ مطلقہ میں حکم تمام اوقات میں ہوتا ہے اور مطلقہ عامہ میں حکم بعض اوقات میں ہوتا ہے۔ تو **إيجاب في جميع الأوقات، سلب في بعض الأوقات** کے منافی ہے اور **سلب في جميع الأوقات، إيجاب في بعض الأوقات** کے منافی ہے۔

(۴) **الحينية الممكنة**: حینیہ ممکنہ وہ قضیہ ہے جس میں جانبِ مخالف سے سلبِ ضرورۃ کا حکم ہو جب تک ذاتِ موضوع وصفِ عنوانی سے متصف ہو۔ چوں کہ اس میں جانبِ مخالف سے ضرورت کا سلب بحسبِ الوصف ہے اور مشروطہ عامہ میں ضرورت کا ایجاب بحسبِ الوصف ہے۔ اس لیے دونوں آپس میں متناقض ہوئے۔

(۵) **الحينية المطلقة**: حینیہ مطلقہ وہ قضیہ ہے جس میں وصفِ موضوع کے بعض اوقات میں موضوع کے لیے محمول کا ثبوت، یا سلب بالفعل ہو۔ عرفیہ عامہ میں چوں کہ وصفِ موضوع کے جمیع اوقات میں موضوع کے لیے محمول کا ثبوت، یا سلب دائمی ہوتا ہے۔ اس لیے دونوں آپس میں متناقض ہیں۔

(۶) **ونقائض المركبات**: موجہاتِ مرکبہ کی نقیض لانے کا **ایک طریقہ** یہ ہے کہ پہلے مرکبہ کی تحلیل کر کے اس کے بسائط کا تعین کریں، پھر ان بسائط کی نقیض لائیں اور ان کے درمیان حرفِ تردید کا اضافہ کر دیں، یعنی منفصلہ بنا دیں۔ مثلاً مشروطہ خاصہ کی نقیض لانی ہو تو اس کے بسائط یعنی مشروطہ عامہ اور مطلقہ عامہ کی نقیض لائیں اور ان کے درمیان حرفِ تردید کا اضافہ کر دیں تو مشروطہ خاصہ کی نقیض ہو جائے گی۔ جیسے **بالضرورة كل كاتب متحرك الأصابع ما دام كاتبًا لادائمًا** (مشروطہ خاصہ) کی نقیض **بعض الكاتب ليس بمتحرك الأصابع بالإمكان ما دام كاتبًا، إما بعض الكاتب متحرك الأصابع دائمًا** ہے۔ اور **دوسرا طریقہ** یہ ہے کہ مرکبہ کے دونوں بسیطہ جزؤں کے درمیان حرفِ تردید جو منفصلہ کے لیے ہے بڑھا دیں۔ مثلاً مشروطہ خاصہ کی نقیض میں کہیں: **إما أن يكون بالضرورة كل كاتب متحرك الأصابع ما دام كاتبًا**۔ (یہ مشروطہ خاصہ کا پہلا جز مشروطہ عامہ ہے۔) **وإمّا أن يكون لا شيء من الكاتب بمتحرك الأصابع بالفعل**۔ (یہ مشروطہ خاصہ کا دوسرا جز مطلقہ عامہ ہے) ان دونوں کا مجموعہ منفصلہ کی شکل میں مشروطہ خاصہ کی نقیض ہے۔

(۷) **كلما كان أ ب الخ**: یعنی **كلما كانت الشمس طالعة فالنهار موجودٌ**۔ (متصلہ لزومیہ موجبہ)۔ اس کی نقیض ہے **ليس كلما كانت الشمس طالعة، فالنهار موجود**۔

## مشقی سوالات

❶ تناقض کی تعریف کیجیے اور اس کی تمام شرطیں مثالوں کی روشنی میں واضح کیجیے۔

❷ محصورتین میں تناقض کے لیے اختلاف فی الکم اور قضایا موجہہ میں تناقض کے لیے اختلاف فی الجہۃ کی شرط کیوں ہے؟ واضح کیجیے۔

❸ ضروریہ مطلقہ، دائمہ مطلقہ، مشروطہ عامہ اور عرفیہ عامہ میں سے ہر ایک کی نقیض بتائیے اور مثال بھی دیجیے۔

❹ قضایا موجہہ مرکبہ کی نقیض کیسے لاتے ہیں؟ مثال کی روشنی میں بیان کیجیے۔

❺ شرطیات کی نقیض کے لیے کیا شرائط ہیں؟ مثالوں کے ساتھ بیان کیجیے۔

❻ وحدتوں کے سلسلے میں مناطقہ کا اختلاف بیان کیجیے۔

✿✿✿✿✿

(۸) **العکس**: عکس کا دو معنی ہے: (۱) معنی مصدری، یعنی قضیہ کے طرفین کو تبدیل کرنا۔ (۲) وہ قضیہ جو طرفین کی تبدیلی کے بعد حاصل ہو۔

(۹) **بدلیل الخُلف**: مطلوب کو اس کی نقیض باطل کر کے ثابت کرنا **دلیل خُلف** ہے۔

(۱۰) **لا تنعکس لزومًا**: سالبہ جزئیہ کا عکس لازمی طور پر نہیں آتا ہے۔ اس لیے کہ بعض مادوں میں اس کا عکس کاذب ہوتا ہے جیسا کہ متن میں مذکور ہے۔ اور بعض مادوں میں صادق ہوتا ہے۔ جیسے بعض الجسم لیس بأبیض کا عکس بعض الأبیض لیس بجسم صادق ہے۔ لیکن اس کا اعتبار نہیں ہے، کیوں کہ منطق کے قواعد کلی ہوتے ہیں اور یہ جزئی ہے۔ لہذا یہ نہیں کہا جائے گا کہ سالبہ جزئیہ کا عکس سالبہ جزئیہ آتا ہے۔

(۱۱) **والمقدم في الشرطية**: اس کی مثال۔ جیسے قد لایکون إذا کان الشيء حیوانا، کان إنسانا۔ یہ سالبہ جزئیہ صادق ہے۔ اور اس کی نقیض قد لا یکون إذا کان الشيء إنسانا، کان حیوانًا کاذب ہے۔

(۱۲) **والتالي عامًا**: جیسے کلما کان الشيء إنسانًا، کان حیوانًا صادق ہے، لیکن اس کا عکس موجبہ کلیہ کلما کان الشيء حیوانًا، کان إنسانا کاذب ہے۔

(۱۳) **أجیب عنه**: یہ جواب محلِ نظر ہے، کیوں کہ "کان" رابطہ ہے جو مستقل بالمعنی نہ ہونے کی وجہ سے محمول، یا اس کا جز بننے کے قابل نہیں ہے۔ تو معلوم ہوا کہ محمول وہ "شاب" ہے اور عکس میں اسی کا موضوع ہونا ضروری ہے۔

**حاشیہ ص-۲۰**

(۱) **وقد یجاب**: یہ جواب بھی قابلِ غور ہے اس لیے کہ اصل یعنی کل شیخ کان شابًا وقتیہ مطلقہ ہے، اس کا عکس وقتیہ مطلقہ نہیں آسکتا۔ لہذا بہتر جواب یہ ہے کہ کہا جائے کہ اصل قضیہ وقتیہ مطلقہ ہے اور اس کا عکس مطلقہ عامہ ہوتا ہے۔ لہذا کل شیخ کان شابًا (بالضرورة في الزمان الماضي) کا عکس بعضُ الشاب شیخ بالفعل أي في المستقبل ہے۔

(۲) **حفظ النسبة**: یعنی اصل قضیہ میں نسبتِ ماضیہ ہے تو عکس میں بھی نسبتِ ماضیہ ہونا ضروری نہیں ہے، بلکہ نسبتِ مستقبلہ ہوسکتی ہے۔ جیسا کہ بعضُ الشاب یکون شیخًا میں ہے۔

(۳) **بل عکسه**: اس لیے کہ عکسِ مستوی میں موضوع کو محمول اور محمول کو موضوع بنایا جاتا ہے اور ظاہر ہے کہ "الحائط" محمول نہیں، بلکہ اس کا جز ہے، کیوں کہ محمول "في الحائط" ہے۔ لہذا اس کا عکس بعضُ ما في الحائط وتد ہوگا۔

(۴) **من عکس الموجهات**: موجہاتِ موجبہ میں ضروریہ مطلقہ، دائمہ مطلقہ، مشروطہ عامہ، عرفیہ عامہ کا عکس حینیہ مطلقہ ہے۔ اور مشروطہ خاصہ، عرفیہ خاصہ کا عکس حینیہ مطلقہ لا دائمہ ہے۔ اور وقتیہ، منتشرہ، وجودیہ لا دائمہ، وجودیہ لاضروریہ، مطلقہ عامہ کا عکس مطلقہ عامہ ہے۔ اور ممکنہ عامہ، ممکنہ خاصہ کا عکس نہیں ہے۔ اور موجہاتِ سالبہ میں ضروریہ مطلقہ، دائمہ مطلقہ کا عکس دائمہ مطلقہ ہے۔ اور مشروطہ عامہ، عرفیہ عامہ کا عکس عرفیہ عامہ ہے۔ اور مشروطہ خاصہ، عرفیہ خاصہ کا عکس عرفیه مع قید اللادوام فی البعض ہے۔ اور باقی نو قضایا کا عکس نہیں ہے۔ اور وہ یہ ہیں: مطلقہ عامہ، ممکنہ عامہ، وقتیہ، منتشرہ، وجودیہ لا دائمہ، وجودیہ لاضروریہ، ممکنہ خاصہ، وقتیہ مطلقہ اور منتشرہ مطلقہ۔

(۵) **هو جعل** الخ: جیسے کل إنسان حیوان میں جز اول إنسان کی نقیض لا إنسان ہے۔ اس کو محمول کی جگہ رکھ دیا جائے۔ اور جز ثانی حیوان کی نقیض لاحیوان ہے۔ اس کو موضوع کی جگہ رکھ دیا جائے اور کہا جائے: کل لا حیوان لا إنسان۔

(۶) **هذا أسلوب المتقدمین**: اور متاخرین کا قول یہ ہے کہ عکسِ نقیض کا طریقہ یہ ہے کہ جز ثانی کی نقیض کو جز اول کی جگہ رکھ دیا جائے اور جز اول کو بعینہ جز ثانی کی جگہ رکھ دیا جائے، اس طور پر کہ صدق اصلی میں موافقت اور کیف میں مخالفت ہو۔ جیسے کل إنسان حیوان کی نقیض لا شيء من اللاحیوان بإنسان۔

(۷) **فتنعکس الموجبة الکلیة**: اس جگہ یہ قاعدہ یاد رکھنا چاہیے کہ عکسِ مستوی میں جو حکم سوالب کا ہے، عکسِ نقیض میں وہی حکم موجبات کا ہے۔ مثلاً عکسِ مستوی میں سالبہ کلیہ کا عکس سالبہ کلیہ آتا ہے تو یہاں موجبہ کلیہ کا عکس موجبہ کلیہ آئے گا۔ وہاں سالبہ جزئیہ کا عکس نہیں آتا ہے تو یہاں موجبہ جزئیہ کا عکس نہیں آئے گا۔ وہاں موجبہ کلیہ اور موجبہ جزئیہ کا عکس موجبہ جزئیہ آتا ہے تو یہاں سالبہ کلیہ اور سالبہ جزئیہ کا عکس سالبہ جزئیہ آئے گا۔

(۸) **وعکوس الموجهات**: موجہاتِ کلیہ موجبہ میں ضروریہ مطلقہ، دائمہ مطلقہ کا عکسِ نقیض دائمہ مطلقہ ہے۔ اور مشروطہ عامہ، عرفیہ عامہ کا عکسِ نقیض عرفیہ عامہ ہے۔ اور مشروطہ خاصہ،

عرفیہ خاصہ کا عکسِ نقیض عرفیہ عامہ مقید باللا دوام فی البعض ہے۔ اور باقی کا عکسِ نقیض نہیں ہے۔

اور موجباتِ جزئیہ موجہہ میں صرف مشروطہ خاصہ، عرفیہ خاصہ کا عکسِ نقیض آتا ہے اور وہ عرفیہ خاصہ ہے۔

اور سوالبِ موجہہ میں (خواہ وہ کلیہ ہوں، یا جزئیہ) ضروریہ مطلقہ، دائمہ مطلقہ، مشروطہ عامہ، عرفیہ عامہ کا عکسِ نقیض حینیہ مطلقہ ہے۔ اور وجودیہ لا دائمہ، وجودیہ لا ضروریہ، وقتیہ، منتشرہ، مطلقہ عامہ کا عکسِ نقیض مطلقہ عامہ ہے۔ اور ممکنہ عامہ، ممکنہ خاصہ کا عکسِ نقیض ممکنہ عام ہے۔

## مشقی سوالات

❶ عکس کا معنیٰ بتائیے اور عکسِ مستوی کی اصطلاحی تعریف مثال کے ساتھ بیان کیجیے۔

❷ دلیلِ خُلف کی تعریف کیجیے اور سالبہ کلیہ کا عکس اس دلیل سے ثابت کیجیے۔

❸ موجبہ کلیہ کا عکس موجبہ جزئیہ آنے پر کیا شک ہوتا ہے؟ اسے واضح کیجیے اور اس کا جواب بھی دیجیے۔

❹ موجبہ جزئیہ کا عکس موجبہ جزئیہ ہونے پر کیا اعتراض وارد ہوتا ہے؟ اسے بیان کیجیے اور جواب بھی دیجیے۔

❺ عکسِ نقیض کی تعریف کیجیے اور یہ بتائیے کہ اس میں قدما اور متاخرین کا کیا اختلاف ہے؟

❻ موجبہ کلیہ، سالبہ کلیہ، سالبہ جزئیہ۔ ان میں ہر ایک کی مثال دیجیے اور اس کا عکسِ نقیض بھی بتائیے۔

❼ قضایا موجہہ کے عکسِ مستوی اور عکسِ نقیض کی کچھ وضاحت کیجیے۔ ✪✪✪✪

(۹) **من قضایا**: قضایا جمع ہے، مگر اس سے مراد جمع مافوق الواحد ہے، کیوں کہ بسا اوقات قیاس کی ترکیب دو قضیوں سے ہوتی ہے۔

(۱۰) **قول آخر**: اس دوسرے قول کو استدلال سے پہلے **مطلوب**، استدلال کے وقت **مدعا** اور استدلال کے بعد **نتیجہ** کہتے ہیں۔

(۱۱) **بعد تسلیم تلک القضایا**: اس سے اشارہ ہے کہ قیاس میں قضایا کے صدق کا اعتبار کر لینا کافی ہے۔ خواہ وہ نفس الامر میں صادق ہوں، یا نہ ہوں۔

(۱۲) **استثنائیا**: اس قیاس کو استثنائی کہتے ہیں اس لیے کہ اس میں حرفِ استثنا یعنی لکنّ موجود ہوتا ہے۔

(۱۳) **فھو حیوان**: یہ نتیجہ ہے جو قیاس میں کان حیوانًا کی شکل میں مذکور ہے۔

### حاشیہ ص-۲۱

(۱) **إنه لیس بحمار**: یعنی زید گدھا نہیں ہے، یہ نتیجہ ہے اور اس کی نقیض إن کان زید حمارًا کی شکل میں قیاس میں مذکور ہے۔

(۲) **اقترانیا**: اس قیاس کو اقترانی کہتے ہیں اس لیے کہ اقتران کا معنیٰ ''ملنا'' ہے۔ اس میں اصغر، اوسط اور اکبر ایک دوسرے سے بغیر حرفِ استثنا کے ملے ہوتے ہیں۔

(۳) **زید حیوان**: یہ نتیجہ ہے جو قیاس میں اس ترتیب سے مذکور نہیں ہے، اور نہ اس کی نقیض ہی مذکور ہے۔

(۴) **حملی و شرطی**: قیاس اقترانی اگر صرف قضایا حملیہ سے مرکب ہو تو حملی ہے، ورنہ شرطی ہے۔

(۵) **والجزء الذی**: قیاس حملی بسیط میں ایسے دو مقدموں کا ہونا ضروری ہے جو ایک حد میں مشترک ہوں، اس لیے کہ جب مطلوب کے محمول کی نسبت اس کے موضوع کی طرف مجہول ہوتی ہے تو ایک امرِ ثالث کی ضرورت ہوتی ہے جو اس نسبت کے علم کا باعث ہو۔ اسی امرِ ثالث کو **حد اوسط** کہتے ہیں، کیوں کہ وہ مطلوب کے طرفین کے درمیان ہوتا ہے۔

(۶) **من کیفیة**: یعنی حد اوسط کو اصغر اور اکبر کے ساتھ ملانے پر جو ہیئت قضیوں کو حاصل ہوتی ہے اس کو **شکل** کہتے ہیں۔

(۷) **سبقًا طبعیًا**: اس لیے کہ شکلِ اول میں اکبر ثابت ہے اوسط کے لیے، اور اوسط ثابت ہے اصغر کے لیے۔ تو اکبر ثابت ہوگا اصغر کے لیے یقینی طور پر۔ یا یہ کہا جائے کہ اصغر فرد ہے اوسط کا۔ اور اوسط فرد ہے اکبر کا۔ تو بلا تامّل اصغر فرد ہوگا اکبر کا۔ جیسے الإنسان حیوانٌ، و کل حیوانٍ جسمٌ۔ اس کا نتیجہ بداہۃً الإنسانُ جسمٌ ہوگا۔

(۸) **أمّا الشرائط**: کیفیت اور کمیت کے لحاظ سے شکلِ اول کے نتیجہ دینے کی دو شرطیں ہیں۔ **کیفیت** کے لحاظ سے ایجابِ صغریٰ، یعنی صغریٰ کا موجبہ ہونا، خواہ کلیہ ہو، یا جزئیہ۔ اور **کمیت** کے لحاظ سے کلیتِ کبریٰ، یعنی کبریٰ کا کلیہ ہونا، خواہ موجبہ ہو، یا سالبہ۔ اور ایک شرط **جھت** کے لحاظ سے

ہے اور وہ ہے فعلیتِ صغریٰ، یعنی صغریٰ کا بالفعل ہونا۔

(۹) **أما الضروب:** اس سے مراد ضروبِ منتجہ ہیں، ورنہ ہر شکل کی سولہ ضربیں ہوتی ہیں۔ ان میں بعض منتج ہوتی ہیں اور بعض غیر منتج ہوتی ہیں۔ تفصیل اس نقشے سے معلوم کریں۔

## نقشۂ ضروب اشکال

نقشہ میں (✓) اس نشان سے منتج ہونے کی طرف اشارہ ہے اور (×) اس نشان سے غیر منتج ہونے کی طرف اشارہ ہے۔

| صغریٰ | کبریٰ | شکل اول | شکل ثانی | شکل ثالث | شکل رابع |
|---|---|---|---|---|---|
| موجبہ کلیہ | موجبہ کلیہ | ✓ | × | ✓ | ✓ |
| // | سالبہ کلیہ | ✓ | ✓ | ✓ | ✓ |
| // | موجبہ جزئیہ | × | × | ✓ | ✓ |
| // | سالبہ جزئیہ | × | × | ✓ | ✓ |
| موجبہ جزئیہ | موجبہ کلیہ | ✓ | × | ✓ | × |
| // | سالبہ کلیہ | ✓ | ✓ | ✓ | ✓ |
| // | موجبہ جزئیہ | × | × | × | × |
| // | سالبہ جزئیہ | × | × | × | × |
| سالبہ کلیہ | موجبہ کلیہ | × | ✓ | × | ✓ |
| // | سالبہ کلیہ | × | × | × | × |
| // | موجبہ جزئیہ | × | × | × | ✓ |
| // | سالبہ جزئیہ | × | × | × | × |
| سالبہ جزئیہ | موجبہ کلیہ | × | ✓ | × | ✓ |
| // | سالبہ کلیہ | × | × | × | × |
| // | موجبہ جزئیہ | × | × | × | × |
| // | سالبہ جزئیہ | × | × | × | × |

شکلِ اول کی ضروبِ ناتجہ اور ان کا نتیجہ درج ذیل ہے۔

| نمبر شمار | صغریٰ | | کبریٰ | | نتیجہ | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | موضوع | محمول | موضوع | محمول | موضوع | محمول |
| | اصغر | اوسط | اوسط | اکبر | اصغر | اکبر |
| ۱ | موجبہ کلیہ | | موجبہ کلیہ | | موجبہ کلیہ | |
| ۲ | موجبہ کلیہ | | سالبہ کلیہ | | سالبہ کلیہ | |
| ۳ | موجبہ جزئیہ | | موجبہ کلیہ | | موجبہ جزئیہ | |
| ۴ | موجبہ جزئیہ | | سالبہ کلیہ | | سالبہ جزئیہ | |

(۱۰) **أسقط:** اس میں شرطِ اول، یعنی ایجابِ صغریٰ نے آٹھ ضربوں کو ساقط کر دیا اور شرط ثانی یعنی کلیتِ کبریٰ نے چار ضربوں کو ساقط کر دیا۔ تفصیل "نقشۂ ضروب اشکال" میں دیکھیں۔

**حاشیہ ص-۲۲**

(۱) **ينتج سالبة كلية:** اس لیے کہ قیاس جب موجبہ اور سالبہ سے مرکب ہو تو نتیجہ سالبہ ہوگا۔ اور جب کلیہ اور جزئیہ سے مرکب ہو تو نتیجہ جزئیہ ہوگا، کیوں کہ نتیجہ ہمیشہ اَدْوَن کے تابع ہوتا ہے۔

(۲) **كما أن الإنتاج الخ:** یعنی نتیجہ موجبہ کلیہ صرف شکل اول میں ہوتا ہے، لہٰذا یہ اس کی خصوصیت ہے جس طرح کہ نتیجہ محصوراتِ اربعہ ہونا اس کی خصوصیت ہے۔ کیوں کہ باقی شکلوں میں چاروں طرح کا نتیجہ نہیں ہوتا ہے۔

(۳) **والصغرى الممكنة:** اس شکل میں صغریٰ ممکنہ غیر منتج ہے۔ اس لیے کہ کبریٰ میں اس بات کا حکم ہوتا ہے کہ اکبر کی نسبت اسی کے لیے ثابت ہے جس کے لیے اوسط بالفعل ثابت ہے۔ لہٰذا جب صغریٰ بالفعل ہوگا تو اصغر اوسط کے تحت مندرج ہوگا اور اس کے لیے حکم ثابت ہوگا اور نتیجہ حاصل ہوگا۔ برخلاف اس کے جب کہ صغریٰ ممکنہ ہو، کیوں کہ اس صورت میں اصغر اوسط کے افرادِ محکومہ کے تحت مندرج نہیں ہوگا تو نتیجہ بھی حاصل نہیں ہوگا۔

## مشقی سوالات

❶ قیاس کی تعریف کیجیے اور اشکال اربعہ کی دلیلِ حصر مثالوں کی روشنی میں بیان کیجیے۔

❷ قیاس استثنائی اور قیاس اقترانی کی تعریف مثالوں کے ساتھ بیان کیجیے اور وجہِ تسمیہ بھی بتائیے۔

❸ حملی، شرطی، اصغر، اکبر، مقدمہ، صغریٰ، کبریٰ، حدِّ اوسط، ضرب اور شکل میں سے ہر ایک کی تعریف کیجیے اور وجہِ تسمیہ بھی بتائیے۔

❹ شکلِ اول کے نتیجہ دینے کی شرطیں بیان کیجیے اور اس کی ضروبِ منتجہ مثالوں کی روشنی میں واضح کیجیے۔

❺ شکلِ اول کی ضروبِ غیر منتجہ شمار کرائیے اور یہ بھی بتائیے کہ ان میں کون سی شرط مفقود ہے۔

✿✿✿✿✿✿

(۴) **و بالعكس:** یعنی اگر صغریٰ سالبہ ہو تو کبریٰ موجبہ ہو۔

(۵) **و إلا يلزم الاختلاف:** یعنی اگر یہ دونوں شرطیں نہ پائی جائیں تو ایک ہی قیاس کے دو نتیجے نکلیں گے جن میں ایک صادق ہوگا اور دوسرا کاذب ہوگا۔ اور نتیجہ کا یہ اختلاف اس بات کی دلیل ہوگا کہ یہ قیاس نتیجہ نہیں دیتا۔ مثلاً **ایک شرط** ہے **اختلافِ مقدمتین في الإيجاب والسلب**۔ تو اگر صغریٰ اور کبریٰ دونوں موجبہ ہو جائیں تو کبھی نتیجہ صادق ہوگا اور کبھی کاذب ہوگا۔ جیسے **كل إنسان حيوانٌ، و كل ناطقٍ حيوانٌ**۔ نتیجہ ہوگا **كل إنسان ناطقٌ**، یہ صادق ہے۔ اب اگر کبریٰ کو تبدیل کر کے کہیں **كل إنسانٍ حيوان، و كل فرسٍ حيوانٌ**۔ نتیجہ ہوگا **كل إنسانٍ فرسٌ** - یہ کاذب ہے۔ اسی طرح اگر دونوں سالبہ ہو جائیں تو بھی نتیجہ کا اختلاف پایا جائے گا۔

اور **دوسری شرط** ہے **کُلِّیَتِ کبری**، تو اگر کبریٰ جزئیہ ہو جائے تو کبھی نتیجہ صادق ہوگا اور کبھی کاذب ہوگا۔ جیسے **كل غراب أسود، و بعضُ الحيوان ليس بأسود**۔ نتیجہ ہوگا **بعض الغراب ليس بحيوان**۔ یہ کاذب ہے۔ اب اگر کبریٰ کو تبدیل کر کے کہیں **كل غراب أسود، و بعض الإنسان ليس بأسود** نتیجہ ہوگا **بعضُ الغراب ليس بإنسان**۔ یہ صادق ہے۔

(٦) **أيضا أربعة:** شکل ثانی کی ضروبِ ناتجہ بھی چار ہیں۔ اس لیے کہ اس کی پہلی شرط یعنی اختلافِ مقدمتین سے آٹھ ضربیں، اور دوسری شرط یعنی کلیتِ کبریٰ سے چار ضربیں ساقط ہو جاتی ہیں۔ جیسا کہ اشکالِ اربعہ کے نقشے سے ظاہر ہے۔ اس شکل کی ضروبِ ناتجہ اور ان کے نتیجہ کی تفصیل یہ ہے:

| نمبر شمار | صغریٰ | | کبریٰ | | نتیجہ | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | موضوع | محمول | موضوع | محمول | موضوع | محمول |
| | اصغر | اوسط | اکبر | اوسط | اصغر | اکبر |
| ۱ | موجبہ کلیہ | | سالبہ کلیہ | | سالبہ کلیہ | |
| ۲ | سالبہ کلیہ | | موجبہ کلیہ | | سالبہ کلیہ | |
| ۳ | موجبہ جزئیہ | | سالبہ کلیہ | | سالبہ جزئیہ | |
| ۴ | سالبہ جزئیہ | | موجبہ کلیہ | | سالبہ جزئیہ | |

(۷) **كقولنا كل ج ب:** یعنی **كل إنسان حيوان، ولاشيء من الحجر بحيوان**۔ نتیجہ: **لاشيء من الإنسان بحجر**۔

(۸) **والدليل على هذا الإنتاج:** یہ دلیل ضربِ اول اور ضربِ ثالث میں جاری ہوگی، کیوں کہ ان کا کبریٰ سالبہ کلیہ ہے جس کا عکس سالبہ کلیہ ہی آتا ہے تو وہ شکلِ اول کا کبریٰ بن سکے گا۔ اور یہ دلیل ضربِ ثانی اور ضربِ رابع میں جاری نہیں ہوگی، کیوں کہ ان کا کبریٰ موجبہ کلیہ ہے جس کا عکس موجبہ جزئیہ آتا ہے تو وہ عکس شکلِ اول کا کبریٰ نہیں بن سکے گا۔

(۹) **انتظم الشكل الأول:** جیسے **كل إنسان حيوانٌ، و لا شيء من الحيوان بحجر**۔ یہ کبریٰ کا عکس ہے۔ نتیجہ ہوگا: **لا شيء من الإنسان بحجر**۔

(۱۰) **لا شيء من ج ب:** یعنی **لا شيء من الحجر بإنسان، وكل ناطق إنسان**، نتیجہ ہوگا: **لا شيء من الحجر بناطق**۔

(۱۱) **عكس الصغرى:** یہ دلیل صرف اسی ضرب میں جاری ہوگی، کیوں کہ اس کا صغریٰ سالبہ کلیہ ہے، لہٰذا اس کا عکس شکل اول کا کبریٰ بن سکے گا، برخلاف باقی تینوں ضربوں کے، کیوں کہ ان کے صغریٰ کا یا تو عکس ہی نہیں آتا۔ جیسے ضربِ رابع، یا عکس جزئیہ آتا ہے جو شکلِ اول کا کبریٰ نہیں بن سکتا۔ جیسے ضربِ اول اور ضربِ ثالث۔ اس کی مثال یہ ہے: **كل ناطق إنسان** (یہ کبریٰ تھا، صغریٰ بنا دیا گیا ہے) **ولا شيء من الإنسان بحجر** (یہ صغریٰ کا عکس ہے جسے کبریٰ بنا دیا گیا ہے) نتیجہ ہوگا: **لا شيء من الناطق بحجر**۔ اس کا عکس ہوگا: **لا شيء من الحجر بناطق**۔ اور یہ بعینہ ضربِ ثانی کا نتیجہ ہے۔

**حاشیہ ص-۲۳**

(۱) **كقولك بعض ج ب:** یعنی **بعض الجسم حيوان، ولا شيء من الحجر بحيوان**۔ نتیجہ ہوگا: **بعض الجسم ليس بحجر**۔

(۲) **بعض ج ليس ب:** یعنی **بعض الحيوان ليس بإنسان، وكل ناطق إنسان**، نتیجہ ہوگا: **بعض الحيوان ليس بناطق**۔

(۳) **فضروبه الناتجة ستة:** شکل ثالث کی ضروبِ ناتجہ

چھ ہیں۔ اس لیے کہ اس کی پہلی شرط، یعنی ایجابِ صغریٰ سے آٹھ ضربیں، اور دوسری شرط، یعنی ''کسی ایک مقدمہ کا کلیہ ہونا'' سے دو ضربیں ساقط ہو جاتی ہیں۔ نتیجہ دینے والی ضربوں کی تفصیل یہ ہے:

| ضروب نتیجہ | صغری | | کبری | | نتیجہ | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | موضوع | محمول | موضوع | محمول | موضوع | محمول |
| | اوسط | اصغر | اوسط | اکبر | اصغر | اکبر |
| ۱ | موجبہ کلیہ | | موجبہ کلیہ | | موجبہ جزئیہ | |
| ۲ | موجبہ کلیہ | | سالبہ کلیہ | | سالبہ جزئیہ | |
| ۳ | موجبہ جزئیہ | | موجبہ کلیہ | | موجبہ جزئیہ | |
| ۴ | موجبہ جزئیہ | | سالبہ کلیہ | | سالبہ جزئیہ | |
| ۵ | موجبہ کلیہ | | موجبہ جزئیہ | | موجبہ جزئیہ | |
| ۶ | موجبہ کلیہ | | سالبہ جزئیہ | | سالبہ جزئیہ | |

ہر ضرب کی مثال مخصوص مادے میں اس طرح ہو سکتی ہے: **ضرب اول**۔ جیسے كل إنسان حيوان، و كل إنسان ناطق۔ نتیجہ: بعض الحيوان ناطق۔ **ضرب ثاني**۔ جیسے كل إنسان حيوان، و لا شيء من الإنسان بحجر۔ نتیجہ: بعض الحيوان ليس بحجر۔ **ضرب ثالث**۔ جیسے بعض الإنسان حيوان، و كل إنسان ناطق۔ نتیجہ: بعض الحيوان ناطق۔ **ضرب رابع**۔ جیسے بعض الإنسان حيوان، و لاشيء من الإنسان بحجر۔ نتیجہ: بعض الحيوان ليس بحجر۔ **ضرب خامس**۔ جیسے كل إنسان حيوان، و بعض الإنسان كاتب۔ نتیجہ: بعض الحيوان كاتب۔ **ضرب سادس**۔ جیسے كل إنسان حيوان، و بعض الإنسان ليس بكاتب۔ نتیجہ: بعض الحيوان ليس بكاتب۔

(۴) **وشرائط إنتاج الشكل الرابع**: شکلِ رابع کے نتیجہ دینے کی علی سبیل البدلیت دو شرطیں ہیں: (۱) صغریٰ و کبریٰ دونوں موجبہ ہوں اور صغریٰ کلیہ ہو۔ (۲) یا صغریٰ و کبریٰ ایجاب و سلب میں مختلف ہوں اور دونوں میں سے کوئی ایک کلیہ ہو۔ اس کی ضروبِ مُنتِجہ آٹھ ہیں۔ جن کی تفصیل نتیجہ کے ساتھ درج ذیل ہے:

| ضروب نتیجہ | صغری | | کبری | | نتیجہ | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | موضوع | محمول | موضوع | محمول | موضوع | محمول |
| | اوسط | اصغر | اکبر | اوسط | اصغر | اکبر |
| ۱ | موجبہ کلیہ | | موجبہ کلیہ | | موجبہ جزئیہ | |
| ۲ | موجبہ کلیہ | | موجبہ جزئیہ | | موجبہ جزئیہ | |
| ۳ | سالبہ کلیہ | | موجبہ کلیہ | | سالبہ کلیہ | |
| ۴ | موجبہ کلیہ | | سالبہ کلیہ | | سالبہ جزئیہ | |
| ۵ | موجبہ جزئیہ | | سالبہ کلیہ | | سالبہ جزئیہ | |
| ۶ | سالبہ جزئیہ | | موجبہ کلیہ | | سالبہ جزئیہ | |
| ۷ | موجبہ کلیہ | | سالبہ جزئیہ | | سالبہ جزئیہ | |
| ۸ | سالبہ کلیہ | | موجبہ جزئیہ | | سالبہ جزئیہ | |

ان کی مثالیں یہ ہیں: (۱) كل إنسان حيوان، و كل ناطق إنسان۔ فبعض الحيوان ناطق۔ (۲) كل إنسان حيوان، و بعض الأسود إنسان۔ فبعض الحيوان أسود۔ (۳) لاشيء من الإنسان بحمار، وكل ناطق إنسان۔ فلاشيء من الحمار بناطق۔ (۴) كل إنسان حيوان، و لا شيء من الفرس بإنسان۔ فبعض الحيوان ليس بفرس۔ (۵) بعض الإنسان أسود، و لا شيء من الحجر بإنسان۔ فبعض الأسود ليس بحجر۔ (۶) بعض الحيوان ليس بأسود، و كل إنسان حيوان۔ فبعض الأسود ليس بإنسان۔ (۷) كل إنسان حيوان، و بعض الأسود ليس بإنسان۔ فبعض الحيوان ليس بأسود۔ (۸) لا شيء من الإنسان بحجر، و بعض الأسود إنسان۔ فبعض الحجر ليس بأسود۔

واضح رہے کہ شکلِ رابع کی مذکورہ بالا شرائط اور آٹھ ضربیں متاخرین کے نزدیک ہیں۔ اور متقدمین کے نزدیک مذکورہ بالا ضربوں میں آخر کی تین ضربیں ساقط الاعتبار ہیں۔ ان کے نزدیک شکلِ رابع کی علی سبیل البدلیت تین شرطیں ہیں۔ (۱) صغریٰ موجبہ کلیہ ہو اور کبریٰ موجبہ ہو۔ (۲) یا صغریٰ اور کبریٰ ایجاب و سلب میں مختلف ہونے کے ساتھ دونوں کلیہ ہوں۔ (۳) یا صغریٰ موجبہ جزئیہ اور کبریٰ سالبہ کلیہ ہو۔

## مشقی سوالات

❶ شکلِ ثانی کے نتیجہ دینے کی شرطیں بیان کیجیے اور اس کی ضروبِ منتجہ مثالوں کی روشنی میں واضح کیجیے۔

❷ ضربِ اول اور ضربِ ثانی کا نتیجہ سالبہ کلیہ ہونے پر کیا دلیل ہے؟ مثال سے واضح کیجیے۔

❸ شکلِ ثالث کے نتیجہ دینے کی شرطیں بتائیے اور اس کی ضروبِ منتجہ مخصوص مادے کی مثالوں سے واضح کیجیے۔

❹ قیاس میں نتیجہ کس مقدمہ کے تابع ہوتا ہے؟ مثالوں سے واضح کیجیے۔

❺ كل إنسان حيوان، وكل إنسان ضاحك • بعض الإنسان عالم، ولا شيء من الجاهل بعالم• بكر بالغ، و كل بالغ تجب عليه الصلاة • كل حيوان حساس، و بعض الحيوان ليس بإنسان •بعض الحيوان أسد، ولا شيء من الأسد بناهق• ـــ ان میں ہر قیاس کا نتیجہ بتائیے اور اس کی شکل و ضرب بھی متعین کیجیے۔

❂❂❂❂❂❂

(۵)**الاقترانیات:** قیاس اقترانی شرطی کی ترکیب کے اعتبار سے پانچ قسمیں ہیں: (۱) صغریٰ اور کبریٰ دونوں متصلہ ہوں۔ (۲) دونوں منفصلہ ہوں۔ (۳) ایک متصلہ اور ایک حملیہ ہو۔ (۴) ایک منفصلہ اور ایک حملیہ ہو۔ (۵) ایک متصلہ اور ایک منفصلہ ہو۔

(۶)**فی المتصلہ:** یہ اقترانی شرطی کی پہلی قسم ہے جو دو متصلہ سے مرکب ہے۔ مصنف علیہ الرحمہ نے اس کی شکلِ رابع کا ذکر نہیں کیا، اس لیے کہ اس کا فائدہ بہت کم ہے۔

(۷)**المؤلف من المنفصلات:** یہ اقترانی شرطی کی دوسری قسم ہے جو دو منفصلہ سے مرکب ہے۔ اور اس کی واضح مثال یہ ہے: **دائماً إما أن يكون العدد فرداً و إما أن يكون زوجًا، ودائماً إما أن يكون الزوجُ زوجَ الزوج أو زوجَ الفرد۔** نتیجہ ہوگا: **دائماً إما أن يكون العدد فردًا، أو زوجَ الزوج، أو زوجَ الفرد۔**

### حاشیہ ص-۲۴

(۱)**المركب من حملية و متصلة:** یہ اقترانی شرطی کی تیسری قسم ہے۔ اور اس کی واضح مثال یہ ہے: **كلما كان المرء علويا فهو هاشمي، و كل هاشمي قرشي۔** نتیجہ ہوگا: **كلما كان المرء علويًا فهو قرشي۔**

(۲)**باقی التركيبات:** یعنی قیاس اقترانی شرطی کی چوتھی اور پانچویں قسموں اور باقی شکلوں کا قیاس انھیں پر کر لیجیے، کیوں کہ اس مختصر کتاب میں ان کی تفصیل کی گنجائش نہیں ہے۔

(۳)**فاستثناء عين المقدم:** اس لیے کہ مقدم ملزوم ہے اور تالی لازم ہے۔ تو جب ملزوم ہوگا، لازم بھی ہوگا، لیکن عینِ تالی کا استثنا ہمیشہ عینِ مقدم کا نتیجہ نہیں دے گا، کیوں کہ تالی اعم بھی ہوسکتی ہے۔ جیسے **إن كان هذا الشيء إنسانًا كان حيوانًا، لكنه حيوان۔** اس سے اس شے کا انسان ہونا لازم نہیں آتا، کیوں کہ ہوسکتا ہے کہ وہ گدھا ہو۔

(۴) **واستثناء نقيض التالي:** اس لیے کہ عدمِ لازم عدمِ ملزوم کو مستلزم ہے، لیکن نقیضِ مقدم کا استثنا رفعِ تالی کو مستلزم نہیں ہے۔ اس لیے کہ ہوسکتا ہے کہ تالی اعم ہو۔ جیسے **إن كان هذا الشيء إنسانًا كان حيوانًا، لكنه ليس بإنسان۔** اس سے لازم نہیں آتا کہ وہ شے حیوان نہ ہو۔

(۵)**ينتج نقيض الآخر:** حقیقیہ منفصلہ میں چوں کہ منعِ جمع اور منعِ خلو دونوں ہوتا ہے اس لیے اس کا نتیجہ دونوں طرح نکلتا ہے، یعنی ایک کے عین کا استثنا ہو تو دوسرے کی نقیض ثابت ہوگی اور اگر ایک کی نقیض کا استثنا ہو تو دوسرے کا عین ثابت ہوگا۔ اس لحاظ سے اس کے چار نتیجے ہوتے ہیں:

❁ عینِ مقدم کا استثنا ہو تو نتیجہ نقیضِ تالی کا ثبوت۔ جیسے **هذا العدد إما أن يكون زوجًا، أو فردًا، لكنه زوج۔ فليس بفرد۔**

❁ عینِ تالی کا استثنا ہو تو نتیجہ نقیضِ مقدم کا ثبوت۔ جیسے **هذا العدد**

إما أن يكون زوجًا أو فردًا، لكنه فرد فليس بزوج۔

❁ نقیضِ مقدم کا استثنا ہو تو نتیجہ عینِ تالی کا ثبوت۔ جیسے هذا العدد إما أن يكون زوجًا أو فردًا، لكنه ليس بزوج فهو فرد۔

❁ نقیضِ تالی کا استثنا ہو تو نتیجہ عینِ مقدم کا ثبوت۔ جیسے هذا العدد إما أن يكون زوجًا أو فردًا، لكنه ليس بفرد فهو زوج۔

(٦) **وفي مانعة الجمع**: اس کا نتیجہ صرف قسم اول ہوتا ہے، یعنی ایک کے عین کا استثنا ہو تو دوسرے کی نقیض ثابت ہوگی اس لیے کہ دونوں کا اجتماع محال ہے۔ لیکن اگر ایک کی نقیض کا استثنا ہو تو دوسرے کا عین ثابت نہیں ہوگا۔ اس لیے کہ دونوں کا ارتفاع ممکن ہے۔ اس لحاظ سے اس کے دو نتیجے ہوتے ہیں:

❁ عینِ مقدم کا استثنا ہو تو نتیجہ نقیضِ تالی کا ثبوت۔ جیسے هذا الشيء إما أن يكون شجرًا أو حجرًا، لكنه شجر فليس بحجر۔

❁ عینِ تالی کا استثنا ہو تو نتیجہ نقیضِ مقدم کا ثبوت۔ جیسے هذا الشيء إما أن يكون شجرًا أو حجرًا، لكنه حجر فليس بشجر۔

(٧) **و في مانعة الخلو**: اس کا نتیجہ صرف قسم ثانی ہوتا ہے، یعنی ایک کی نقیض کا استثنا ہو تو دوسرے کا عین ثابت ہوگا۔ اس لیے کہ دونوں کا ارتفاع محال ہے، لیکن اگر ایک کے عین کا استثنا ہو تو دوسرے کی نقیض ثابت نہیں ہوگی۔ اس لیے کہ دونوں کا اجتماع ممکن ہے۔ اس لحاظ سے اس کے دو نتیجے ہوتے ہیں:

❁ مقدم کی نقیض کا استثنا ہو تو نتیجہ عینِ تالی کا ثبوت۔ جیسے هذا الشيء إما أن يكون لا شجرًا أو لا حجرًا، لكنه ليس بلا شجر فهو لا حجر۔

❁ تالی کی نقیض کا استثنا ہو تو نتیجہ عینِ مقدم کا ثبوت ہے۔ جیسے هذا الشيء إما أن يكون لا شجرًا أو لا حجرًا، لكنه ليس بلا حجر فهو لا شجر۔

(٨) **الاستقراء**: استقرا کی دو صورتیں ہیں: (١) **تام** یعنی جو تمام جزئیات کو محیط ہو۔ جیسے كل جسم إما جماد أو حيوان أو نبات، و كل واحد منها مُتحيِّز۔ فكل جسمٍ مُتَحيِّز۔ یہ مفیدِ یقین ہوتا ہے اور اس کا نام **قیاسِ مُقسّم** ہے۔

(٢) **غير تام** یعنی جو تمام جزئیات کو محیط نہ ہو، بلکہ اکثر کو شامل ہو۔ جیسا کہ مصنف نے ذکر فرمایا۔ اور یہ مفیدِ یقین نہیں ہوتا ہے۔

(٩) **التمثيل**: فقہا کی اصطلاح میں اس کو **قیاس** کہتے ہیں اور مقیس علیہ کو **اصل** اور مقیس کو **فرع** اور جو معنیٰ جامع ان دونوں میں مشترک ہوتا ہے اس کو **علت** کہتے ہیں۔ یہ بھی مفیدِ یقین نہیں ہوتا۔ اس میں اور استقرا میں فرق یہ ہے کہ استقرا سے حکم کلی مستفاد ہوتا ہے اور تمثیل سے حکم جزئی۔

(١٠) **كالبيت**: یعنی گھر حادث ہے۔ اس لیے کہ وہ مرکب ہے اور یہ علت (مرکب ہونا) عالَم میں موجود ہے تو وہ بھی گھر کی طرح حادث ہے۔

(١١) **وهو أن يدور** إلخ: جیسے مثالِ مذکور میں کہا جائے کہ ''حدوث'' حکم ہے اور ''ترکیب'' علت ہے۔ تو جب علت یعنی ترکیب ہوگی تو حکم یعنی حدوث ہوگا۔ یہ دوران وجودی ہے۔ اور جب علت نہیں ہوگی تو حکم بھی نہیں ہوگا۔ جیسے واجب تعالیٰ، کہ اس میں ترکیب نہیں ہے تو حدوث بھی نہیں ہے۔ یہ دوران عدمی ہے۔

(١٢) **الثاني السَّبْر**: سبر سین کے کسرہ سے۔ اس کا لغوی معنیٰ ہے: زخم وغیرہ کی گہرائی معلوم کرنا۔ اور یہاں اس کا مطلب ہے: مقیس علیہ کے اوصاف کو دیکھنا اور یہ معلوم کرنا کہ کون سا وصف مقیس اور مقیس علیہ میں مشترک ہے۔

## حاشیہ ص-۲۵

(١) **والجواهر المجردة**: جواہرِ مجردہ، یعنی عقولِ عشرہ، اور اجسامِ اَثیریہ، یعنی اجسام فلکیہ۔ ان میں امکان، وجود، جوہریت وغیرہ ہے، پھر بھی قدیم ہیں۔ یہ فلاسفہ کا مذہب ہے۔ ہمارے نزدیک واجب تعالیٰ کی ذات وصفات کے علاوہ سب حادث ہیں۔ قرآن پاک میں ہے: كُلُّ مَنْ عَلَيْهَا فَانٍ ۝ وَّ يَبْقَىٰ وَجْهُ رَبِّكَ ذُو الْجَلٰلِ وَالْإِكْرَامِ۝ [الرحمٰن ۵۵-آیت ۲۶،۲۷] زمین پر جتنے ہیں سب کو فنا ہے اور باقی ہے تمہارے رب کی ذات عظمت اور بزرگی والا (کنز الایمان) كُلُّ شَيْءٍ هَالِكٌ إِلَّا وَجْهَهٗ۔ [القصص ۲۸-آیت ۸۸] ہر چیز فانی ہے سوا اس کی ذات کے۔ (کنز الایمان)

## مشقی سوالات

❶ اقترانی شرطی کی کتنی قسمیں ہیں اور وہ کن چیزوں میں اقترانی حملی کے مشابہ ہے؟ واضح کیجیے۔

❷ اقترانی شرطی جو منفصلات سے مرکب ہو اس کی واضح مثال پیش کیجیے۔

❸ قیاسِ استثنائی کی تعریف کیجیے اور استثنائی شرطیہ متصلہ، منفصلہ حقیقیہ، منفصلہ مانعۃ الجمع، منفصلہ مانعۃ الخلو کے نتیجہ دینے کی صورتیں مثالوں کے ساتھ بیان کیجیے۔

❹ استقرا و تمثیل کی تعریف مثالوں کے ساتھ بیان کیجیےاور دونوں میں فرق بھی واضح کیجیے۔

❺ تمثیل میں امرِ مشترک حکم کی علت ہوتا ہے۔اس کو دونوں عمدہ طریقوں سے ثابت کیجیے۔

✿✿✿✿✿

(۲) **قیاس الخُلف**: قیاس خُلف وہ قیاس ہے جو دو قیاسوں سے مرکب ہو،ان میں ایک قیاس اقترانی شرطی ہو جو دو متصلہ سے مرکب ہو، اور دوسرا قیاس استثنائی ہو جس کا ایک مقدمہ پہلے قیاس کا نتیجہ ہو اور دوسرا مقدمہ اسی نتیجہ کے تالی کی نقیض ہو جو حرفِ استثنا کے بعد ہو۔

(۳) **وإلا لزم إلخ**: یعنی اگر اس دلیل سے مدعا ثابت نہ ہوتو ارتفاعِ نقیضین لازم آئے گا، کیوں کہ قیاسِ استثنائی سے یہ ثابت ہو چکا ہے کہ محال ثابت نہیں تو قیاسِ اول کے مقدمۂ ثانیہ کی رو سے مدعا کی نقیض بھی ثابت نہیں ہوگی۔اب اس صورت میں اگر مدعا بھی ثابت نہ ہوتو یہی ارتفاعِ نقیضین ہے۔

(۴) **فعدم ثبوت المدعی**: اس کا حاصل یہ ہے کہ مدعا کی نقیض ثابت نہیں۔

(۵) **لطالبی الصناعة**: موادِ اقیسہ کی بحث طالبانِ صناعت کے لیے بہت مفید ہے،اس لیے کہ ان کا مقصود فکری غلطی سے بچنا ہے اور اس کے لیے دو چیزیں ضروری ہیں: (۱) مطلوب کے لیے مناسب مادے کی طلب۔(۲) پھر بہتر طریقے سے ان کی ترکیب۔ غلطی کبھی ترکیب میں ہوتی ہے،اس سے بچنے کے لیے قوانینِ صورت ہیں۔اور عموماً غلطی مناسب مادے کی طلب میں ہوتی ہے، کیوں کہ طالب بسا اوقات کاذب کو صادق اور غیر مناسب کو مناسب سمجھ لیتا ہے۔اس سے بچنے کے لیے قوانینِ مادہ یعنی صناعاتِ خمسہ کے مباحث ہیں۔لہٰذا طالبانِ صناعت کے لیے موادِ اقیسہ کی تفصیلی بحث ضروری ہے، تاکہ وہ فکری خطا سے کامل طور پر بچ سکیں۔

### حاشیہ ص-۲۶

(۱) **إلی أقسام خمسة**: دلیل حصر یہ ہے کہ قیاس کے مقدمات یا تو یقینِ جازم مطابق للواقع کا فائدہ دیں گےتو وہ **قیاسِ برهانی** ہے، یا یقین کا فائدہ دیں گے اس اعتبار سے کہ وہ عوام میں مشہور، یا خصم کو تسلیم ہےتو وہ **جدلی** ہے، یا ظن کا فائدہ دیں گےتو وہ **خطابی** ہے، یا تمثیل و تخییل کا فائدہ دیں گےتو وہ **شعری** ہے، یا امرِ کاذب کا فائدہ دیں گےتو وہ **مغالطه** (سفسطی) ہے۔

(۲) **السفسطی**: مغالطہ اگر حکیم کے مقابلے میں استعمال ہوتو اسے **سفسطه** کہتے ہیں اور غیر حکیم کے مقابلے میں ہوتو اسے **مشاغبه** کہتے ہیں جو شَغَب بمعنیٰ شور وغوغا سے مشتق ہے۔

(۳) **من الیقینیات**: اس سے مراد مقدماتِ یقینیہ ہیں۔اور **یقین** اس تصدیق قطعی کو کہتے ہیں جو واقع کے مطابق ہو اور نفس الامر میں ثابت ہو۔تصدیق کی قید سے تمام تصورات مثلاً شک، وہم، تخیل سب نکل گئے۔اور قطعی کی قید سے ظن،اور مطابق کی قید سے جہلِ مرکب،اور ثابت کی قید سے تقلید خارج ہوگئی۔

(۴) **منتهیة إلیها**: اس لیے کہ اگر نظریات بدیہیات کی طرف منتہی نہ ہوں تو دور، یا تسلسل لازم آئے گا۔

(۵) **البدیهیات ستة**: دلیل حصر یہ ہے کہ قضایا بدیہیہ کے طرفین کا تصور نسبت کے ساتھ حکم و جزم کے لیے کافی ہوگا یا نہیں۔اگر کافی ہوتو وہ **اولیات** ہیں۔اور کافی نہ ہوتو وہ حکم یا تو حِسِ ظاہر و باطن کے علاوہ کسی واسطہ پر موقوف ہوگا یا نہیں، اگر موقوف نہ ہوتو وہ **مشاهدات** ہیں۔اور موقوف ہوتو وہ واسطہ یا تو اس حیثیت کا ہوگا کہ اطراف کے حضور کے وقت

ذہن سے غائب نہ ہو، یا اس حیثیت کا نہیں ہوگا، اگر ہو تو وہ **فطریات** ہیں۔ اور نہ ہو تو اس میں یا تو حدس کا استعمال ہوگا یا نہیں، اگر ہو تو وہ **حدسیات** ہیں۔ اور نہ ہو تو وہ حکم یا تو ایسی جماعت کے خبر دینے سے حاصل ہو جن کا کذب پر متفق ہونا عقلاً محال ہو تو وہ **متواترات** ہیں۔ اور اگر ایسا نہ ہو، بلکہ وہ کثرتِ تجربات سے حاصل ہو تو وہ **تجربیات** ہیں۔

(٦) **الحدسیات: حدس**: ذہن کا مبادی سے مطالب کی طرف اور مطالب سے مبادی کی طرف یک بارگی منتقل ہونا۔

(٧) **من دون إلخ**: جیسے نور القمر مستفاد من نور الشمس۔ کیوں کہ سورج کے چاند سے قریب و بعید ہونے کے اعتبار سے چاند کی شکل میں جو اختلاف ہوتا ہے اسی سے آدمی سمجھ لیتا ہے کہ چاند کی روشنی سورج کی روشنی سے مستفاد ہے اور اس میں کسی فکر و ترتیب کی ضرورت نہیں ہوتی۔

(٨) **لا بد فی الفکر**: فکر کا اطلاق کبھی دو حرکتوں کے مجموعہ پر ہوتا ہے جن میں پہلی حرکت مَطالب سے مبادی کی طرف ہوتی ہے، اور دوسری حرکت مبادی سے مطالب کی طرف۔ اور کبھی فکر کا اطلاق صرف پہلی حرکت پر ہوتا ہے۔ اور کبھی فکر کا اطلاق اس ترتیب پر ہوتا ہے جو حرکتِ ثانیہ کو لازم ہے۔ اور یہی متاخرین کی اصطلاح ہے۔ یہاں پہلے معنیٰ کے لحاظ سے حدس فکر کا مقابل ہے۔

(٩) **نحو المعانی**: مثلاً جوہر، جسمِ مطلق، جسمِ نامی، حیوان اور ناطق وغیرہ معانئ مخزونہ میں اپنے ذہن کو حرکت دیں اور یہ تلاش کریں کہ کون سا معنیٰ مطلوب کے مناسب ہے۔ اس کو پہلی حرکت کہتے ہیں۔

## حاشیہ ص-۲۷

(١) **ضعیفہ**: یعنی ضعیف الحدس، اور اس کو بلید (کند ذہن) کہتے ہیں۔ اور جسے بالکل حدس نہ ہوا سے بلید غایۃ البلادۃ (انتہائی کند ذہن) کہتے ہیں۔

(٢) **المشاھدۃ والإحساس**: جیسے یہ جامعہ بہت خوب صورت ہے۔ میں بھوکا ہوں۔ پہلی مثال مشاہدہ کی ہے اور دوسری احساس کی۔

(٣) **الحس المشترک: حس مشترک** وہ قوت ہے جو حواسِ ظاہرہ سے محسوس کی گئی صورتوں کا ادراک کرتی ہے۔

(٤) **الخیال: خیال** وہ قوت ہے جو حسِ مشترک کے ذریعہ ادراک کی ہوئی صورتوں کی حفاظت کرتی ہے۔ یہ قوت حسِ مشترک کا خزانہ ہے۔

(٥) **الوھم: وھم** وہ قوت ہے جو ان معانئ شخصیہ اور جزئیہ کا ادراک کرتی ہے جو حسِ مشترک سے متعلق ہوتے ہیں۔

(٦) **الحافظۃ**: حافظہ وہ قوت ہے جو وہم کے مُدرَکات کا خزانہ ہے اور ان کی حفاظت کرتی ہے۔

(٧) **المتصرفۃ**: جب عقل اس قوت کا استعمال کرتی ہے تو اسے **قوتِ مفکرہ** کہتے ہیں اور جب قوتِ وہم اس کا استعمال کرتی ہے تو اسے **قوتِ متخیلہ** کہتے ہیں۔

(٨) **فی ھذا القسم**: اس لیے کہ عقل جن امور کا ادراک کرتی ہے وہ کلی ہوتے ہیں۔ اور حواسِ خمسہ باطنہ کے ذریعہ جن کا ادراک ہوتا ہے وہ سب جزئی ہوتے ہیں۔

## حاشیہ ص-۲۸

(١) **انضمام العقل معہ**: یعنی محض نقل مفید یقین نہیں ہے، کیوں کہ یقین کے لیے ناقل کا صادق ہونا بھی ضروری ہے۔ اور اس کا ثبوت عقل ہی سے ہوگا، اس لیے کہ اگر صدقِ ناقل کا ثبوت نقل سے ہو تو دور، یا تسلسل لازم آئے گا۔

(٢) **لإفادتہ**: اس کو **لمّی** کہتے ہیں، اس لیے کہ اس سے حکم کی لِمّ اور علت معلوم ہوتی ہے، یعنی ذہن اور خارج میں حکم کی جو علت ہے اس کا پتہ چل جاتا ہے۔

(٣) **أمّا الإنّی**: اس کو **اِنّی** کہتے ہیں، اس لیے کہ اس سے اِنّیت وثبوت کا فائدہ ہوتا ہے، یعنی یہ معلوم ہو جاتا ہے کہ حکم نفس الامر میں ثابت ہے۔

(٤) **متعفن الأخلاط**: متعفِّن کا معنیٰ بدبودار اور فاسد ہونا ہے۔ اور اخلاط خون، سودا، صفرا اور بلغم کو کہتے ہیں۔

(٥) **ولیس علۃ**: حمّیٰ (بخار) نفس الامر میں تعفنِ اخلاط کی علت نہیں ہے، کیوں کہ اطبا کے نزدیک تعفنِ اخلاط سے بخار ہوتا ہے، یعنی تعفنِ اخلاط پہلے ہوتا ہے اور بخار اس کے بعد ہوتا ہے۔ اور جو چیز پہلے ہو وہ علت ہوتی ہے۔ جیسے طلوعِ شمس علت ہے وجودِ نہار کے لیے، کیوں کہ طلوعِ شمس وجودِ نہار سے پہلے ہے۔

# مشقی سوالات

❶ قیاسِ خُلف کی تعریف کیجیے اور کلی و جزئی مثالوں سے خوب واضح کیجیے۔

❷ موادِ اقیسہ کی بحث طالبان صناعت کے لیے کیسے مفید ہے؟ ثابت کیجیے۔

❸ قیاس کی مادہ کے اعتبار سے کتنی قسمیں ہیں؟ دلیلِ حصر کے ساتھ بیان کیجیے۔

❹ برہان کی تعریف کیجیے، پھر اس کی دونوں قسمیں مثالوں کی روشنی میں خوب واضح کیجیے۔

❺ بدیہیاتِ ستہ کی تعریف مثالوں کے ساتھ بیان کیجیے اور حواسِ خمسہ باطنہ کا مطلب بتائیے۔

❻ متواترات کی تعریف میں "جماعت" کی اقلِ تعداد کے بارے میں اختلاف بیان کیجیے اور یہ بتائیے کہ قیاسِ برہانی میں مقدماتِ نقلیہ کا استعمال درست ہے، یا نہیں؟

✿✿✿✿✿

(۶) **الأول**: اس سے مراد قیاسِ جدلی کی تعریف میں مذکور مقدماتِ مشہورہ ہے۔

(۷) **والثانی**: اس سے مراد قیاسِ جدلی کی وہ دوسری صورت ہے جس کی طرف "او مُسَلَّمۃ عند الخصم" سے اشارہ ہے۔

(۸) **للمشھورات شبہ**: مشہورات اور اولیات میں بسا اوقات التباس ہو جاتا ہے۔ جیسا کہ معتزلہ سے ہوا، کہ انھوں نے کہا: صدق کا مُنجی عن النار اور کذب کا مُوقع فی النار ہونا بدیہی اولی ہے۔ جب کہ ایسا نہیں ہے، کیوں کہ یہ مشہوراتِ شرعیہ سے ہے۔ لہٰذا ان دونوں میں فرق جاننا ضروری ہے۔ اور اس کی صورت یہ ہے کہ آدمی عقل کو تمام امور سے خالی کر لے اس طرح کہ گویا وہ ابھی پیدا ہوا ہے، پھر قضایا کو دیکھے۔ اگر برہان کی ضرورت پیش آئے تو وہ مشہورات سے ہے، ورنہ اولیات سے ہے۔ اور ایک فرق یہ بھی ہے کہ مشہورات کبھی باطل ہوتے ہیں، لیکن اولیات ہمیشہ حق ہوتے ہیں۔

## حاشیہ ص-۲۹

(۱) **ممن یحسن الظن إلخ**: یہ حسنِ ظن چاہے اس لیے ہو کہ وہ امورِ سماویہ مثلاً کرامات سے تائید یافتہ ہیں۔ جیسے اولیا۔ یا اس لیے ہو کہ ان کی عقل دوسرے لوگوں سے بہت زیادہ ہے۔ جیسے حکما۔

(۲) **أو مظنونات**: یہ قیاسِ خطابی کی دوسری صورت ہے، یعنی اس کے مقدمات مظنون ہوں۔ جیسے فلانٌ یطوف باللیل، و کل من یطوف باللیل فھو سارق، ففلان سارق۔

(۳) **إما باستعمالھا إلخ**: یعنی اِس صناعت کے استعمال کرنے اور اس سے حاصل ہونے والے احکام پر عمل کرنے سے ہو، یا اس سے حاصل ہونے والے احکام سے بچنے کے سبب ہو۔

(۴) **المخیَّلات**: **مُخیِّلہ** وہ قضایا ہیں جن کا نفس اذعان و یقین نہ کرے، لیکن ان سے دل میں شوق، نفرت، یا خوف پیدا ہو۔ جیسے فلاں محبوب کا رخسار گلاب، چہرہ چاند اور دانت موتی اور ہونٹ پنکھڑی ہے۔ اس سے اس کو دیکھنے کا شوق ہوگا۔ اور جیسے شہد کڑوا ہے، اس سے قے ہوتی ہے۔ اس سے شہد سے نفرت ہوگی۔ اور جیسے دنیا ڈائن ہے، مار ڈالے گی۔ اس سے دنیا سے خوف پیدا ہوگا۔

(۵) **قبضا و بسطا**: یعنی غم اور خوشی کے اعتبار سے۔

(۶) **والترغیب**: جیسے میر تقی میر کے یہ اشعار:

ناز کی ان کے لب کی کیا کہیے
پنکھڑی اک گلاب کی سی ہے
میؔر ان نیم باز آنکھوں میں
ساری مستی شراب کی سی ہے

ان اشعار کو سننے سے شاعر کے محبوب کی آنکھوں اور ہونٹوں کے دیکھنے کی خواہش پیدا ہو جاتی ہے۔

(۷) **استعارات**: استعارہ کا لغوی معنیٰ ہے: عاریت مانگنا، اور اصطلاحی معنیٰ ہے: کسی لفظ کو علاقۂ تشبیہ کی بنا پر معنیٰ مجازی میں استعمال کرنا۔

(۸) **ومن ثَمَّ**: یعنی شعر میں ایسے استعارات کے استعمال کی شرط ہونے کی وجہ سے جو دل میں مسرت، یا غم پیدا کرنے والے ہوں، شعر میں اولیاتِ صادقہ کا استعمال جائز نہیں ہے، کیوں کہ ان سے یہ مقصود حاصل نہیں ہوگا۔



(۹) **در شعر مپیچ** الخ: اس کا مطلب ہے: شعر و شاعری اور اس کے فن میں مصروف نہ ہونا، کیوں کہ جو شعر جتنا بڑا جھوٹ ہوگا اتنا ہی بہتر ہوگا۔ اسی مفہوم کو ایک شاعر نے اس طرح ادا کیا ہے ؎

حُسنِ شعر کا گر سن لو آج تم
جتنا ہو جھوٹ اس میں وہ بہترین ہے

(۱۰) **چوں اکذب او** الخ: مولانا نظام الدین عارف گنجوی علیہ الرحمہ کا یہ ارشاد قرآنِ پاک کی آیت: وَالشُّعَرَآءُ يَتَّبِعُهُمُ الْغَاوٗنَ• اَلَمْ تَرَ اَنَّهُمْ فِیْ كُلِّ وَادٍ يَّهِيْمُوْنَ• [الشعراء ۲۶- آیت ۲۲۴، ۲۲۵] اور شاعروں کی پیروی گمراہ کرتے ہیں۔ کیا تم نے نہ دیکھا کہ وہ ہر نالے میں سرگرداں پھرتے ہیں۔ (کنز الایمان) کی تفسیر سے ماخوذ ہے۔ شعراے اسلام اور ان کے اشعار اس سے مستثنیٰ ہیں۔ چناں چہ آگے آیت ہے: اِلَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَ ذَكَرُوا اللّٰهَ كَثِيْرًا [الشعراء ۲۶، آیت ۲۲۷] مگر وہ جو ایمان لائے اور اچھے کام کیے اور بکثرت اللہ کی یاد کی۔ (کنز الایمان)

نیز حدیث پاک میں ہے: شعر کلام ہے۔ بعض اچھا ہوتا ہے، بعض برا۔ اچھے کو لو اور برے کو چھوڑ دو۔ لہذا معلوم ہوا کہ مطلق شعر گوئی قبیح نہیں ہے۔ تفصیل کے لیے مذکورہ آیات کے تحت "خزائن العرفان فی تفسیر القرآن" کا مطالعہ کریں۔

(۱۱) **لها البدر** إلخ: اس کا معنیٰ ہے: شراب آفتاب ہے اور چودھویں رات کا چاند اس کا پیالہ ہے جسے ہلال گردش دے رہا ہے اور جب اسے ملایا جاتا ہے (پانی ملا کر پینے کے قابل بنایا جاتا ہے) تو کتنے ستارے نمودار ہو جاتے ہیں۔

اس شعر میں شراب کو آفتاب، پیالہ کو ماہِ کامل، محبوب یا ساقی کی انگلیوں کو جس کے ذریعہ شراب کا پیالہ دیا جاتا ہے، ہلال، اور شراب کو خوب ملانے کے وقت جو بلبلے اٹھتے ہیں ان کو ستاروں سے تشبیہ دی گئی ہے۔

(۱۲) **لا تعجبوا** إلخ: اس کا معنیٰ ہے: محبوب کا پیرہن بوسیدہ ہو جانے سے تعجب مت کرو، کیوں کہ اس پیرہن کے بٹن چاند پر لگے ہوئے ہیں۔ اور جو چیز چاند کے قریب ہوتی ہے وہ چاند کے اثر سے بوسیدہ ہو جاتی ہے۔ تو اس چاند سے لگے ہوئے پیرہن کی بوسیدگی ایک فطری بات ہے۔ اس پر تعجب کیوں؟

## حاشیہ ص-۳۰

(۱) **أنا صامت متكلم**: اس میں بظاہر اجتماعِ نقیضین ہے، لیکن حقیقت میں ایسا نہیں ہے، کیوں کہ صامت سے مراد صامت باللسان ہے اور متکلم سے مراد متکلم بالعین ہے، یعنی اشک باری سے اپنی حاجتوں کا اظہار کرنے والا گویا متکلم بالعین ہے۔ لہذا اس میں وحدتِ اضافت مفقود ہے۔

(۲) **كل موجود** إلخ: یعنی ہر موجود کی طرف اشارۂ حسیہ کیا جا سکتا ہے۔ یہ غلط ہے اس لیے کہ اللہ جلّ شانہ موجود ہے، لیکن اس کی طرف اشارہ نہیں کیا جا سکتا۔ یہ غلطی اس لیے ہوئی کہ غیر محسوس، یعنی اللہ جلّ شانہ کو محسوس پر قیاس کر لیا گیا۔

(۳) **أو من الكاذبة**: یہ قیاسِ سفسطی کی دوسری صورت ہے۔

(۴) **لفظا أو معنى**: لفظاً اشتباہ کی مثال۔ جیسے پانی کے چشمے کے بارے میں کہا جائے: هٰذه عين، و كل عين يستضيء بها العالَم، فهذه العين يستضيء بها العالَم۔ اس مثال میں لفظ عین مشترک ہے پانی کے چشمے اور سورج کے درمیان، اسی لیے یہاں یہ غلطی ہوگئی۔

اور معنیٰ مشابہت کی مثال۔ جیسے دیوار وغیرہ پر گھوڑے کی بنی ہوئی تصویر کے بارے میں کہا جائے: هذا فرس، و كل فرس صاهل، فهذا صاهل۔ یہ نتیجہ بالکل غلط ہے، کیوں کہ گھوڑے کی تصویر ہنہناتی نہیں ہے۔ اور یہ غلطی اس وجہ سے ہوئی کہ گھوڑا اور اس کی تصویر میں معنوی مشابہت ہے۔

(۵) **غير نافعة بالذات**: یعنی قیاسِ سفسطی دھوکہ اور مغالطہ میں ڈالنے والا قیاس ہے، اس لیے یہ بالذات اہلِ حق کے لیے مفید نہیں ہے۔ ہاں! بالعرض اس کا فائدہ ہے اور وہ یہ ہے کہ اس فن کا ماہر خود غلطی میں نہیں پڑے گا، اور نہ ہی دوسرا اسے مغالطہ میں ڈال سکے گا۔

(۶) **مشاغبيًا**: مشاغبہ کا معنیٰ فساد برپا کرنا ہے۔ چوں کہ یہ فن جاننے والا جب اس فن سے ناآشنا شخص سے بحث کرتا ہے تو یہ ظاہر کرتا ہے کہ اس نے اس قیاس کو مقدماتِ صادقہ سے ترتیب دیا ہے۔ حالاں کہ ایسا نہیں ہوتا، بلکہ وہ شور شرابے کے ذریعہ اپنی بات منوانا چاہتا ہے، اس لیے اس کو "مشاغبی" کہتے ہیں۔

## مشقی سوالات

❶ صناعاتِ خمسہ کی تعریف کیجیے اور مثالوں سے واضح کیجیے۔

❷ مشہورات اور اولیات کی تشریح کرتے ہوئے ان میں فرق معلوم کرنے کا طریقہ بھی بتائیے۔

❸ مقدماتِ مظنونہ، قضایا مُخَیَّلہ اور وہمیاتِ کاذبہ مشبہ بہ صادقہ کو مثالوں کی روشنی میں خوب واضح کیجیے۔

❹ قیاسِ شعری کی شرط اور اس کی غرض مثالوں کی روشنی میں بیان کیجیے اور یہ بھی بتائیے کہ فنِ شعر گوئی میں مصروف ہونا درست ہے، یا نہیں؟

✿✿✿✿✿✿

(۷)**في ظلمات الوهم**: کیوں کہ اس صورت میں انسان حق و باطل اور صحیح و غلط میں تمیز نہیں کر پاتا۔ اور کاذب کو ہی صادق سمجھ لیتا ہے۔

### حاشیہ ص- ۳۱

(۱)**کما تقول**: یہ مثال اس غلطی کی ہے جو لفظ کے مشترک ہونے کی وجہ سے ہوئی ہے۔ اس میں ترکیب کا دخل نہیں ہے۔

(۲)**أو تقول**: یہ مثال اس غلطی کی ہے جو لفظ کے معنیٰ حقیقی اور معنیٰ مجازی میں استعمال ہونے کی وجہ سے ہوئی ہے، کیوں کہ لفظِ اسد سے صغریٰ میں معنیٰ مجازی مراد ہے اور کبریٰ میں معنیٰ حقیقی۔ تو حدِ اوسط کی تکرار نہیں ہوئی اور نتیجہ غلط نکلا۔

(۳)**بسبب الإعجام**: جیسے قفرر۔ اس میں نقطے نہیں ہیں تو ایک احتمال یہ ہے کہ یہ قَفِیْزُ بُرٍّ ہو، یعنی ایک قفیز گیہوں۔ اور دوسرا احتمال یہ ہے کہ فَقِیْرُ بَزٍّ ہو، یعنی کپڑے کا محتاج۔ اور اس تعلق سے ایک شاعر نے کیا خوب کہا ہے ؎

ہم دُعا لکھتے رہے اور وہ دَغا پڑھتے رہے
ایک نقطے نے ہمیں محرم سے مجرم کر دیا

(۴)**فإن عاد الضمير**: اگر بما يعلمه میں ھو کی ضمیر حکیم کی طرف راجع ہو تو صادق ہے، اور اس کا معنیٰ ہوگا: حکیم جو جانتا ہے اسی کے مطابق عمل کرتا ہے۔ اور اگر وہ ضمیر ما موصولہ کی طرف راجع ہو تو کاذب ہے، کیوں کہ اس صورت میں معنیٰ ہوگا: جو حکیم جانتا ہے وہ اس کے مطابق عمل کرتا ہے جو حکیم کو جانتا ہے۔

(۵)**لم يصدق**: اس لیے کہ حرف عطف لانے کا مطلب یہ ہوا کہ اس میں مٹھاس اور کھٹا پن دونوں الگ الگ ہیں، جب کہ ایسا نہیں ہے، کیوں کہ سنگترہ میں دونوں ذائقہ مخلوط ہوتا ہے اور ان کے آپس میں کوئی امتیاز نہیں ہوتا۔

(۶)**کَذَبَ**: اس کو یوں سمجھیں کہ زید ایک جھولا چھاپ ڈاکٹر ہے، لیکن دیگر فنون میں بہت ماہر ہے۔ تو اس کے بارے میں زید طبيب و ماهر (أي في الفنون الأخرى) صحیح ہے۔ اور بغیر حرفِ عطف کے زيد طبيبٌ ماهرٌ کہنا غلط ہے، کیوں کہ وہ ماہر ڈاکٹر نہیں ہے۔

(۷)**يكذِبُ الصغرى**: اس لیے کہ ناطق انسان کا ذاتی ہے اور ذات کے لیے ذاتیات کا ثبوت کسی علت سے وابستہ نہیں ہوتا، اور ''الإنسان ناطق'' کے لیے ''من حيث هو ناطق'' کو علت قرار دیا گیا ہے۔

(۸)**يكذِبُ الكبرى**: اس لیے کہ ناطق انسان کی فصل ہے اور حیوان اس کی جنس ہے اور کسی ماہیت کی جنس کا اس ماہیت کی فصل سے سلب درست نہیں ہے۔

(۹)**يلزم اختلال** إلخ: اس لیے کہ قیاس میں حدِّ اوسط کی تکرار ضروری ہے جو یہاں مفقود ہو گی، کیوں کہ صغریٰ میں ''ناطق''، مطلق ہوگا اور کبریٰ میں حیثیت کی قید سے مقید ہوگا۔ اور حدِ اوسط میں صغریٰ و کبریٰ کا اشتراک نہ ہونے کی وجہ سے اصغر کا حکم اکبر تک نہیں پہنچے گا اور نتیجہ حاصل نہیں ہوگا۔

### حاشیہ ص- ۳۲

(۱)**المصادرة على المطلوب**: مدعا کو عینِ دلیل، یا جزوِ دلیل بنا دینا مصادرہ علی المطلوب کہلاتا ہے۔ یہ باطل ہے، کیوں کہ اس میں دور لازم آتا ہے جو محال ہے۔

(۲)**لأنه بشر**: اس لیے کہ زید بشر ہے۔ چوں کہ بشر اور انسان کا مفہوم ایک ہے اگر چہ لفظ میں تغایر ہے۔ اس لیے زيدٌ بشرٌ کہنا زيدٌ إنسانٌ کہنا ہے جو مدعا ہے۔ لہٰذا مدعا دلیل کا جز ہو گیا۔

(۳)**متحرك**: اس سے مراد متحرک بالعرض ہے، اور کبریٰ میں متحرک سے مراد متحرک بالذات ہے، لہٰذا احدِ اوسط میں تکرار

نہیں ہوئی اور نتیجہ ''کشتی میں بیٹھنے والا ایک جگہ برقرار نہیں رہتا'' غلط ہو گیا۔

(۴)**الساکت متکلم**: اس قیاس کے صغریٰ میں متکلم سے متکلم بالقوہ اور کبریٰ میں متکلم سے متکلم بالفعل مراد ہے۔ اور اسی اختلاف کی وجہ سے قیاس کی ہیئت میں فساد واقع ہو گیا جو مغالطہ کا سبب بن گیا۔

(۵)**ولو جعل جزء** إلخ: یعنی یہ کہا جائے کہ ''وحدہ'' منفرداً کی تاویل میں حال واقع ہے اور اس کا عامل ''ضاحک'' ہے۔ اور معمول عامل کے جز کے منزل میں ہوتا ہے۔ لہٰذا ''وحدہ'' محمول، یعنی ضاحک کے جز کے منزل میں ہے۔

(۶)**فلا یتعدی الحکم**: اس لیے کہ صغریٰ میں اس بات کا حکم ہے کہ انسان کے ہر فرد کے لیے حیوان ہونا ثابت ہے اور کبریٰ میں عام، یا جنس ہونے کا حکم حیوان کے افراد پر نہیں، بلکہ اس کی طبیعت پر ہے۔ لہٰذا کبریٰ میں جو حکم ہے وہ صغریٰ تک نہیں پہنچے گا۔

(۷)**زید لیس ھو بقائم**: اس میں حرف ربط ''ھو'' حرفِ سلب ''لیس'' سے موخر ہے۔ اس لیے یہ ''سالبہ بسیطہ'' ہے۔ اور زید ھو لیس بقائم میں حرفِ ربط، حرفِ سلب سے مقدم ہے۔ اس لیے یہ ''موجبہ معدولۃ المحمول'' ہے۔ اب اگر دونوں قضیوں میں فرق نہ کیا جائے تو غلطی واقع ہو جائے گی۔

(۸)**وبالضرورة أن لا یکون** إلخ: ''بالضرورۃ أن لایکون'' میں ضرورت کی جہت، سلب (لا یکون) سے مقدم ہے، اس لیے یہ صرف ممتنع پر صادق آئے گا، ممکن پر نہیں۔ اور ''لیس بالضرورۃ أن یکون'' میں ضرورت کی جہت، سلب سے موخر ہے، اس لیے یہ ممکن پر صادق آئے گا۔ اول کی مثال۔ جیسے بالضرورۃ أن لا یکون شریکُ الباري موجودًا۔ اور ثانی کی مثال۔ جیسے لیس بالضرورۃ أن یکون کل إنسان کاتبًا ۔ اس کی جگہ بالضرورۃ أن لایکون کلُّ إنسان کاتبًا کہنا صحیح نہیں ہے۔

اسی طرح ''لا یلزم أن یکون'' ممکن پر اور ''یلزم أن لایکون'' ممتنع پر صادق آئے گا۔ جیسے لایلزمُ أن یکون زید کاتبا۔ اور یلزم أن لایکون شریکُ الباري موجودًا۔ اب اگر دونوں میں امتیاز نہ کیا جائے تو غلطی ہو گی۔

(۹)**وتکثر السوالب**: یعنی سوالب کی کثرت بھی مغالطاتِ صوریہ کے قبیل سے ہے۔ لہٰذا جب کئی ایک حروفِ سلب مذکور ہوں تو یہ خیال رکھنا چاہیے کہ اگر حروفِ سلب جفت (جوڑا) ہوں تو وہاں اثبات ہوگا۔ جیسے سلبُ السلبِ اور سلبُ سلبِ سلبِ السلبِ میں اثبات ہے۔ اور اگر حروفِ سلب طاق ہوں تو سلب ہوگا۔ جیسے سلبُ سلبِ السَّلبِ۔ کہ اس میں سلب (نفی) ہے۔

## حاشیہ ص ۳۳

(۱)**دون الخارج**: کیوں کہ کلیت عوارض ذہنیہ سے ہے اور اس کے عارض ہونے کے لیے وجودِ ذہنی شرط ہے۔

(۲)**إن امتنع** إلخ: یہ قیاس کا صغریٰ ہے، اور اس کا کبریٰ ہے: **کل ما کان امتناعہ حاصلًا في الخارج کان موجودًا في الخارج**۔ مصنف علیہ الرحمہ نے ظاہر ہونے کی وجہ سے اسے چھوڑ دیا۔ اس کا نتیجہ ہوگا: **إن امتنع شيء في الخارج کان موجودًا في الخارج**۔ اور مصنف علیہ الرحمہ کا قول ''فیکون الممتنع موجودًا في الخارج'' حاصلِ نتیجہ ہے۔

(۳)**لو حصلت**: ذہن میں اشیا کے حصول کے سلسلے میں اختلاف ہے۔ محققین کا مذہب یہ ہے کہ اشیا بالذات ذہن میں حاصل ہوتی ہیں۔ اور دوسری جماعت کا قول یہ ہے کہ اشیا کی تصویریں ذہن میں حاصل ہوتی ہیں۔ ان کو مصنف علیہ الرحمہ نے وجودِ ذہنی کا منکر فرمایا اور ان کے انکار کی دلیل ذکر کی ہے۔

(۴)**بوجود أصلي**: شے کا دو وجود ہوتا ہے۔ ایک وجود پر اثر مرتب ہوتا ہے۔ اس کو **وجود اصلی** اور **وجود خارجی** کہتے ہیں۔ اور دوسرے وجود پر اثر مرتب نہیں ہوتا۔ اس کو **وجود ظلی** اور **وجود ذہنی** کہتے ہیں۔

(۵)**فیتوھم**: اس مغالطہ کی وجہ یہ ہے کہ اس بھاری پتھر کو لے جانے کی علت ستر آدمی ہیں اور تنہا ایک آدمی اس علت کا جز ہے اور ہم نے اس علت کے جز کو علت کی جگہ سمجھ لیا اور یہ خیال کیا کہ تنہا ایک آدمی اس بھاری پتھر کو ایک فرسخ لے جائے گا۔

(۶)**کما تقول**: اس مغالطہ کی وجہ یہ ہے کہ انسان اور گوریا اگرچہ حیوانیت میں شریک ہیں، لیکن ماہیت کے اعتبار سے دونوں مختلف ہیں اور اَوَّلِیت کا اِجرا **متفقۃ الحقائق** میں ہوتا ہے، نہ کہ **مختلفۃ الحقائق** میں۔ لہٰذا یہ تو کہا جائے گا

کہ پہلے کے مسلمان زہد وتقوی کی بہ نسبت آج کے مسلمانوں سے اولیٰ (بہتر) ہیں۔ لیکن یہ نہیں کہا جائے گا کہ دورِ حاضر کے لوگ انسانیت میں جانوروں سے اُولیٰ ہیں۔

## حاشیہ ص-٣٤

(١) **فیظن**: یہ گمان صحیح نہیں ہے کیوں کہ حرکت کرنا عقول مجردہ کی صفت نہیں، یہ تو جسم کی خصوصیت ہے۔ اسی طرح دیکھنا دیوار کی صفت نہیں ہے، بلکہ وہ حیوان کی خصوصیت ہے۔ لہذا سکون اور عمیٰ عقولِ مجردہ اور دیوار کی صفات سے نہ ہوں گے۔

(٢) **ومن المغالطات**: اس کی تقریر یہ ہے کہ اگر مطلوب معلوم ہے تو اسے طلب کرنا بے کار ہے، اور اگر مجہول ہے تو حاصل ہونے کے وقت یہ کیسے معلوم ہوگا کہ یہی مطلوب ہے۔ مثلاً کوئی غلام بھاگا ہوا ہے اور اسے تلاش کرنے ایسا آدمی نکلا جو اس غلام کو پہچانتا ہی نہیں ہے، تو اگر اس سے ملاقات ہو بھی جائے تو یہ پہچان نہیں سکے گا کہ یہ وہی بھاگا ہوا غلام ہے جس کی تلاش میں یہ سرگرداں ہے۔

(٣) **فلا بُدَّ إلخ**: یعنی اگر حصول کے بعد معلوم نہ ہو سکا کہ یہ مطلوب ہے تو جہالت باقی رہی۔ اور اگر معلوم ہو گیا کہ یہ مطلوب ہے تو ضروری ہے کہ حصول سے پہلے بھی اس کا مطلوب ہونا معلوم ہو، تاکہ بعدِ حصول اس کو پہچان سکے۔

(٤) **والجواب**: اس کا حاصل یہ ہے کہ مطلوب کا معلومِ مطلق، یا مجہولِ مطلق ہونا ہمیں تسلیم ہی نہیں، کہ تحصیلِ حاصل، یا طلبِ مجہولِ مطلق لازم آئے۔ بلکہ مطلوب من وجہٍ معلوم ہے اور من وجہٍ مجہول ہے، اور اسی وجہِ معلوم سے مطلوب کی طلب ہوتی ہے اور اس کو پہچانا بھی جاتا ہے۔

(٥) **لکن لا اندراج**: یعنی کبریٰ میں اگر تقادیرِ واقعیہ کا اعتبار ہو تو کبریٰ صادق ہوگا لیکن اصغر، اکبر کے تحت مندرج نہیں ہوگا، کیوں کہ کبریٰ میں حکم تقادیرِ واقعیہ پر ہے اور صغریٰ میں تقادیرِ فرضیہ ممتنعہ پر ہے۔

(٦) **تقادیر الکبری أعمّ**: یعنی کبریٰ میں اگر تقادیرِ واقعیہ اور غیر واقعیہ دونوں کا اعتبار ہو تو اصغر، اکبر کے تحت مندرج ہوگا، لیکن کلیتِ کبریٰ کی شرط فوت ہو جائے گی، کیوں کہ کبریٰ کا کلیہ ہونا (جب بھی زیدٌ قائمٌ صادق نہیں ہوگا تو اس کی نقیض صادق ہوگی) صرف واقعی تقدیر پر ہے۔ اس لیے کہ فرضی تقدیر پر اجتماعِ نقیضین، یا ارتفاعِ نقیضین ہو سکتا ہے۔

(٧) **المغالطة العامّة الورود**: اس سے پہلے ابھی جو مغالطہ پڑھا اس کو **مغالطۂ بیانیہ** کہتے ہیں۔ اور اس کو **مغالطۂ عامۃ الورود** کہتے ہیں۔ دونوں میں یکسانیت اس لیے ہے کہ دونوں کو قیاس شرطی اقترانی سے ذکر کیا گیا ہے اور دعویٰ کو نقیض کے ذریعہ ثابت کیا گیا ہے۔ اسے عامۃ الورود کہنے کی وجہ یہ ہے کہ اس کو ہر مدعا اور ہر مطلوب میں جاری کر سکتے ہیں چاہے وہ صادق ہو، یا کاذب ہو۔

(٨) **کان نقیضہ ثابتا**: کیوں کہ اگر نقیض بھی ثابت نہ ہو تو ارتفاعِ نقیضین لازم آئے گا جو محال ہے۔

(٩) **ھذا خلف**: اس لیے کہ یہ مدعا کے منتفی ہونے کی تقدیر پر اس کے ثبوت کو مستلزم ہے، کیوں کہ جب ہم نے کہا کہ "اگر اشیا میں سے کوئی شے ثابت نہ ہو" تو اس میں مدعا بھی شامل ہو گیا۔ لہذا یہ عکسِ نقیض باطل ہے اور اس کا بطلان اصل یعنی نتیجہ کے بطلان کو مستلزم ہے۔ اور یہ قیاس کی صورت، یا اس کے مادہ میں خلل کی وجہ سے نہیں ہے، کیوں کہ یہ شکلِ اول ہے جو بدیہی الانتاج ہے اور اس کے دونوں مقدمات بھی ثابت ہیں، تو متعین ہو گیا کہ یہ خرابی مدعا کی نقیض کو صادق ماننے کی وجہ سے پیدا ہوئی ہے۔ لہذا نقیض باطل ہوگی (کیوں کہ یہ محال کو مستلزم ہے) اور مدعا ثابت ہوگا۔

## حاشیہ ص-٣٥

(١) **مختلفان**: یعنی لفظِ شے نتیجہ (لو لم یکن المدعیٰ ثابتًا کان شيء من الأشیاء ثابتًا) میں خاص ہے، کیوں کہ اس سے نتیجہ کی نقیض مراد ہے۔ اور عکسِ نقیض (لو لم یکن شيء من الأشیاء ثابتًا کان المدعی ثابتًا) میں عام ہے جس میں نتیجہ کی نقیض اور غیر نقیض سب داخل ہیں۔ لہذا یہ نتیجہ کا عکسِ نقیض غلط ہے، کیوں کہ اس میں ایک شرط "اتحادِ نسبت" مفقود ہے۔

(٢) **و إن شئت**: پہلے جواب کا حاصل یہ ہے کہ عکس میں شے سے مراد مدعا کی نقیض ہے جو نتیجہ میں مراد ہے۔ اور دوسرے جواب کا حاصل یہ ہے کہ عکس میں شے سے مراد عام فی ضمن الخاص ہے۔

(٣) **بأن المقدم إلخ**: اس لیے کہ عکس میں "لو لم یکن شيء من الأشیاء ثابتًا" مقدم ہے اور یہ محال ہے، کیوں کہ

لفظ شے واجب الوجود کو بھی شامل ہے اور اس کا عدم محال ہے۔

(۴) **وقد وقع**: یہاں سے مصنف علیہ الرحمہ نے اس مختصر رسالہ میں مغالطہ کی بحث کو تفصیل سے پیش کرنے کی وجہ بیان فرمائی ہے۔

## مشقی سوالات

**❶ غلطیوں کے وہ اسباب جو الفاظ سے متعلق ہیں، انھیں مثالوں کی روشنی میں بیان کیجیے۔**

**❷ اپنی کتاب سے دس مغالطے مثالوں کی روشنی میں پیش کیجیے اور غلطی کی وجہ بھی بتائیے۔**

**❸ مغالطہ عامۃ الورود کی تقریر کیجیے اور اس کے جوابات بھی بتائیے۔**

✿✿✿✿✿

(۵) **وکذا الکلام**: یعنی اگر قیاس کا ایک مقدمہ جدلی اور دوسرا خطابی ہو تو قیاس خطابی ہوگا، اور اگر ایک مقدمہ خطابی اور دوسرا شعری ہو تو قیاس شعری ہوگا، اسی طرح اگر ایک مقدمہ شعری اور دوسرا مقدمہ سفسطی ہو تو قیاس سفسطی ہوگا۔

(۶) **وبالجملۃ**: خلاصہ یہ ہے کہ جو غالب اور مغلوب سے مرکب ہو وہ مغلوب ہوتا ہے، کیوں کہ مرکب اپنے ادنیٰ جز کے تابع ہوتا ہے۔ جیسے کہ نتیجہ اس مقدمہ کے تابع ہوتا ہے جو ادنیٰ ہو۔

(۷) **الموضوع**: موضوع یا تو جوہر ہوگا۔ جیسے بدنِ انسان علمِ طب کے لیے۔ یا عرض ہوگا، تو وہ یا تو مفہوماتِ اصطلاحیہ سے ہوگا۔ جیسے کلمہ اور کلام علمِ نحو کے لیے۔ یا موجوداتِ حقیقیہ سے ہوگا۔ جیسے مقدارِ متصل علمِ ہندسہ کے لیے۔ اور یا تو موضوع معنیٰ ہوگا۔ جیسے معلوماتِ تصوریہ اور تصدیقیہ علمِ منطق کے لیے۔

(۸) **المقدار المتصل**: **مقدارِ متصل** وہ عرض ہے جو بالذات تقسیم قبول کرے اور اس کے اجزا کے درمیان حدِّ مشترک فرض کرنا ممکن ہو۔ جیسے خط، سطح، جسمِ تعلیمی۔

(۹) **والمعلوم التصوری** إلخ: اس سے ظاہر ہے کہ ایک علم کا موضوع چند امور ہو سکتے ہیں بشرطے کہ وہ کسی ایسے امر میں مشترک ہوں جو تمام مباحث میں ملحوظ ہو۔ جیسے اس فن کے موضوعات مطلوبِ مجہول تک پہونچانے میں مشترک ہیں۔

۱۰) **علم الطبعی**: علم طبعی وہ علم ہے جس میں جسمِ طبعی کے ایسے احوال سے بحث ہوتی ہے جو اپنے وجودِ خارجی اور وجودِ ذہنی دونوں میں مادّے کے محتاج ہوتے ہیں۔

(۱۱) **الھیولیٰ**: ہیولیٰ وہ جوہر ہے جس کے منافی نہ اتصال ہے نہ انفصال، نہ وحدت نہ کثرت، بلکہ ایک متصل اس میں حال ہو تو وہ ایک متصل ہے اور چند متصل اس میں حال ہوں تو چند متصل ہے۔

(۱۲) **والصورۃ**: صورتِ جسمیہ وہ جوہر ہے جو تینوں جہتوں میں بالذات اور حقیقتاً تقسیم قبول کرے۔

(۱۳) **أی حدود**: یعنی فن کے موضوع کی تعریف۔ مثلاً کلمہ کی تعریف کہ **کلمہ** وہ لفظ ہے جو معنیٰ مفرد کے لیے موضوع ہو۔

(۱۴) **و أجزائہ**: یعنی موضوع کے اجزا کی تعریف۔ مثلاً کلمہ کے اجزا لفظ، وضع اور معنیٰ مفرد کی تعریف۔

### حاشیہ ص-۳۶

(۱) **العلوم المتعارفۃ**: ان کو **علوم** اس لیے کہتے ہیں کہ یہ تصدیقات ہوتے ہیں اور تصدیقات کا علوم ہونا ظاہر ہے۔ اور **متعارفہ** اس لیے کہتے ہیں کہ یہ بدیہی ہوتے ہیں۔

(۲) **أصولا موضوعۃ**: جیسے ہندسہ کے شروع میں اقلیدس کا قول: لنا أن نصل بین کل نقطتین بخط مستقیم۔

(۳) **مصادرۃ**: کیوں کہ اس سے وہ مسائل صادر ہوتے ہیں جو ان مقدمات نظریہ پر موقوف ہوتے ہیں۔

(۴) **المنفعۃ**: غایت اور منفعت میں فرق یہ ہے کہ فعل پر جو اثر مرتب ہو رہا ہے اگر وہ فاعل سے اس فعل کے صدور کا باعث ہو تو اسے **غرض و غایت** کہتے ہیں۔ اور اگر ایسا نہ ہو تو اس اثر کو **فائدہ** اور **منفعت** کہتے ہیں۔

(۵) **التسمیۃ**: اس سے مراد علم کا نام اور اس کی وجہِ تسمیہ ہے۔ اور منطق کی وجہِ تسمیہ کتاب کے شروع میں بیان ہو چکی ہے۔

(۶) **القسمۃ**: یعنی علم اور کتاب کی تقسیم۔ جیسے کہا جاتا ہے کہ علمِ منطق کے نو ابواب ہیں: (۱) کلیاتِ خمسہ۔ (۲) معرفاتِ اربعہ۔ (۳) قیاس۔ (۴) قضایا اور اس کے اخوات۔ (۵) برہان۔ (۶) جدل۔ (۷) خطابت۔ (۸) مغالطہ۔ (۹) شعر۔ اور بعض نے بحثِ الفاظ کو الگ ایک باب مانا ہے تو اس لحاظ سے منطق کے دس ابواب ہیں۔

اور کتاب کی تقسیم۔ جیسے کہا جاتا ہے کہ یہ کتاب ایک

مقدمہ، تین ابواب اور ایک خاتمہ پر مشتمل ہے۔

(۷) **أنحاء التعليم**: یعنی تعلیم کے طریقے۔ اور یہ چار ہیں:

(۱) **تقسیم** یعنی اوپر سے نیچے کی طرف لے جانا۔ جیسے عام سے خاص کی طرف جانا۔ (۲) **تحلیل** یعنی نیچے سے اوپر کی طرف لے جانا۔ جیسے خاص سے عام کی طرف جانا۔ (۳) **تحدید** یعنی حد اور تعریف بیان کرنا۔ (۴) **برھان** یعنی مسائل کے اثبات کے لیے دلائل پیش کرنا۔

## مشقی سوالات

❶ علم کے اجزاے ثلاثہ کی وضاحت کیجیے۔

❷ علومِ متعارفہ، اصولِ موضوعہ اور مصادرہ کا مطلب اور ان کی وجہِ تسمیہ بیان کیجیے۔

❸ علمِ منطق کے ابواب اور تعلیم کے طریقے بیان کیجیے۔

❹ رؤوسِ ثمانیہ بیان کیجیے اور ان کے فوائد بھی بتائیے۔

❺ منطق کی وجہِ تسمیہ بیان کیجیے اور یہ بتائیے کہ ''مرقات'' پڑھنے سے آپ کو کیا فائدہ حاصل ہوا۔

✪✪✪✪✪

خداے وحدہ لاشریک کا بے پایاں فضل و کرم ہے کہ آج ۱۲ر رمضان المبارک ۱۴۳۰ھ/۳ر ستمبر ۲۰۰۹ء بروز جمعرات منطق کی مشہور کتاب ''مرقات'' کا اردو حاشیہ مکمل ہوا۔ و اٰخر دعوانا أنِ الحمد للّٰہِ رَبِّ العٰلمین والصلاۃ والسلام علی رسولہٖ محمد و اٰلہ و أصحابہ أجمعین۔

ساجد علی مصباحی

الجامعۃ الاشرفیہ، مبارک پور، اعظم گڑھ- یوپی

✪✪✪✪✪




تعارفِ مصنفِ مرقات

# علامہ محمد فضل امام خیر آبادی علیہ الرحمہ

از: مولانا ساجد علی مصباحی - الجامعۃ الاشرفیہ، مبارک پور

بسم اللہ الرحمن الرحیم

استاذ العلما، امام معقولات، علامہ محمد فضلِ امام خیر آبادی قدس سرہ قصبہ خیر آباد ضلع سیتا پور، اودھ میں پیدا ہوئے۔ آپ کا سلسلۂ نسب اکتیس واسطوں سے خلیفۂ ثانی امیر المومنین حضرت عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ تک پہنچتا ہے۔

**شجرۂ نسب** یہ ہے: علامہ محمد فضلِ امام بن مولانا شیخ محمد ارشد بن حافظ محمد صالح بن مُلّا عبدالواجد بن مُلّا عبدالماجد بن قاضی صدرالدین بن قاضی اسمٰعیل ہرگامی بن قاضی عماد بدایونی بن شیخ ارزانی بدایونی بن شیخ منوّر بن شیخ خطیر الملک بن شیخ سالار شام بن شیخ وجیہ الملک بن شیخ بہاء الدین بن شیر الملک شاہ ایرانی بن شاہ عطاء الملک بن ملک بادشاہ بن حاکم بن عادل بن تاروں بن جرجیس بن احمد نام دار بن محمد شہر یار بن محمد عثمان بن دامان بن ہمایوں بن قریش بن سلیمان بن عفان بن عبداللہ بن محمد بن عبیداللہ بن امیر المومنین خلیفۃ المسلمین حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

**خاندانی پس منظر:** علامہ کے مُورثِ اعلیٰ شیر الملک شاہ بن شاہ عطاء الملک ایرانی ملکِ ایران کے ایک قطعۂ ارض پر قابض وحکمراں تھے۔ شیر الملک شاہ کے دو صاحبزادے بہاء الدین اور شمس الدین ذی علم بزرگ تھے۔ اس وقت ہندوستان علما ومشاہیر کی قدردانی میں بہت مشہور تھا، اہلِ فضل وکمال ادھر کھنچے چلے آ رہے تھے۔ یہ دونوں بھائی بھی ایران کو خیر باد کہہ کر ہندوستان تشریف لے آئے۔ مفتی شمس الدین علیہ الرحمہ نے ''رہتک'' کی مسندِ افتا کو زینت بخشی۔ (شاہ ولی اللہ بن شاہ عبدالرحیم محدث دہلوی انھیں کی اولاد سے ہیں)۔ اور مفتی بہاء الدین علیہ الرحمہ قبۃ الاسلام ''بدایوں'' کے مفتی ہوئے۔ ان کی اولاد میں شیخ ارزانی بدایونی علیہ الرحمہ نامور بزرگ اور اعلیٰ درجہ کے مفتی تھے۔

شیخ عماد الدین بن شیخ ارزانی علیہ الرحمہ تحصیلِ علم کے لیے قصبہ ہرگام ضلع سیتا پور، اودھ کے قاضی کی خدمت بابرکت میں حاضر ہوئے۔ قاضی صاحب نے تعلیم وتربیت سے آراستہ کیا اور ان کی شرافت ونجابت کی تحقیق کے بعد انھیں اپنا داماد بنالیا۔ قاضی صاحب کے انتقال کے بعد شیخ عماد الدین علیہ الرحمہ ہرگام کے قاضی بن گئے۔ وہیں شیخ اسمٰعیل پیدا ہوئے جو اپنے والد کے وصال کے بعد ہرگام کے قاضی بنے۔ آپ نے شیخ سعدی کاکوری کی دخترِ نیک اختر سے نکاح کیا، جن کے بطن سے قاضی صدرالدین پیدا ہوئے۔ ان کا شمار اپنے وقت کے مشاہیر میں ہوتا تھا۔

قاضی صدرالدین صاحب کے دو صاحبزادے تھے۔ ایک کا نام ملا ابوالواعظ تھا جو اورنگ زیب عالمگیر علیہ الرحمہ کے اتالیق رہے اور فتاویٰ عالمگیری کے مؤلفین میں سے ہیں اور ہدایہ، مطوّل، ملا جلال وغیرہ پر ان کے حواشی ہیں ـــ دوسرے صاحبزادے کا نام ملا عبدالماجد تھا جن کے نورِ نظر ملا عبدالواجد ہیں جنھوں نے کافیہ کی مبسوط شرح لکھی اور اقلیدس پر بہترین حاشیہ رقم فرمایا۔ اس حاشیہ کے تعلق سے علامہ محمد فضل امام خیر آبادی قدس سرہ کے استاذ ملا سید عبدالواجد کرمانی خیر آبادی نے ارشاد فرمایا: کہ من حواشیٔ ملا کہ بر تحریر اقلیدس نوشتہ دیدہ ام بغایت خوب نوشتہ''۔

ملا عبدالواجد کے صاحبزادے اور علامہ محمد فضل امام علیہ الرحمہ کے دادا حافظ محمد صالح شہنشاہ محمد شاہ کے عہد حکومت میں بڑے منصب پر فائز تھے۔ شاہی جاگیر ملی ہوئی تھی۔ آپ قاضی مبارک گوپاموی شارحِ سلّم کے معاصر ودوست اور تذکرۃ الاولیا کے مؤلف ہیں۔ آپ کے دو صاحبزادے تھے ایک کا نام شیخ جعفر ہرگامی تھا اور دوسرے کا نام شیخ محمد ارشد ہرگامی تھا۔

شیخ محمد ارشد ہرگامی نے ہرگام سے ہجرت کر کے قصبہ خیرآباد ضلع سیتاپور، اودھ کو اپنا مسکن بنالیا اور یہیں علامہ محمد فضلِ امام قدس سرہ کی ولادت ہوئی۔

**تعلیم و تربیت:** علامہ موصوف نے قصبہ خیرآباد میں مُلّا سید عبدالواجد کرمانی خیرآبادی علیہ الرحمہ (متوفی ۱۲۱۸ھ) سے علوم نقلیہ وعقلیہ کی تحصیل کی۔ آپ اپنی ذہانت وفطانت کے باعث استاذ کے بڑے چہیتے تھے۔ جب علوم مروّجہ کی تحصیل سے فارغ ہوئے تو دہلی تشریف لے گئے اور وہاں صدرالصدور کے عہدۂ جلیلہ پر فائز ہوئے۔ چناں چہ تذکرۂ علمائے ہند میں ہے:

مولوی فضلِ امام خیرآبادی شیخ فاروقی، شاگردرشید مولوی سید عبدالواجد خیرآبادی بمنصب صدرالصدوری شاہ جہان آباداز سرکارانگریزی عزت وامتیاز داشت"۔ (ص ۱۶۲)۔

آپ کے فضل وکمال اور جاہ وجلال سے متاثر ہو کر سر سید احمد خاں (بانی علی گڑھ مسلم یونیورسٹی) نے اپنی کتاب آثار الصنادید میں ان صفات والقاب کے ساتھ آپ کا ذکر کیا ہے:

"اکملِ افرادِنوعِ انسی، مَہبطِ انوارِفیوضِ قدسی، سرابِ سرچشمۂ عین الیقین، موسّسِ اساسِ ملّت ودین، ماحی آثارِ جہل، ہادمِ بنائے اعتساف، محی مراسم علم، بانی مبانی انصاف، قدوۂ علمائے فحول، حاوی معقول ومنقول، سندِ اکابرِ روزگار، مرجعِ اعالی وادانی ہر دیار، مزاج دانِ شخص کمال، جامعِ صفاتِ جلال و جمال، موردِ فیض ازل وابد، مَطرحِ انظارِ سعادتِ سرمد، مصداقِ مفہوم تمام اجزائی، واسطۃ العقد سلسلۂ حکمتِ اشراقی ومشائی، زبدۂ کرام، اسوۂ عظام، مقتدائے انام، مولانا، مخدومنا، مولوی فضل امام، أدخله الله المقام في جنته النعيم بلطفه العميم"۔ (باغی ہندوستان ص ۱۳۸)۔

**تدریس:** علامہ موصوف نے فرائضِ ملازمت کے ساتھ مشغلۂ تدریس وتصنیف بھی ہمیشہ جاری رکھا۔ خدائے وحدہ لاشریک نے آپ کو افہام وتفہیم کا ایسا ملکہ عطافرمایا تھا کہ جو طالبِ علم ایک مرتبہ آپ کی مجلسِ درس میں شریک ہوجاتا وہ کبھی دوسری مجلسِ درس کا رخ بھی نہیں کرتا۔ شاہ غوث علی قلندر پانی پتی قدس سرہ بیان فرماتے ہیں:

شاہ عبدالعزیز صاحب، شاہ عبدالقادر صاحب اور مولانا فضل امام کی شاگردی کا مجھے فخر حاصل ہے۔ آخرالذکر استاذ کی جو شفقت میرے حال پر تھی وہ بیان سے باہر ہے۔ مولانا کے ساتھ دہلی سے پٹیالہ تعلیم کی غرض سے میں بھی چلا گیا۔ میری عمر اٹھارہ سال کی تھی کہ استاذ عالم جاودانی کو رخصت ہوگئے۔ میں نے بھی تعلیم کو خیرباد کہہ دیا، کہ نہ ایسا شفیق وقابل ملے گا نہ پڑھوں گا"۔ (تذکرۂ غوثیہ ص ۱۷)۔

آپ طلبہ سے بے پناہ محبت کرتے اور ان پر بہت شفقت فرماتے تھے۔ مشہور ہے کہ جب آپ کے فرزندِ ارجمند علامہ فضلِ حق خیرآبادی نے تدریس شروع کی تو آپ نے اپنے ایک طالب علم سے فرمایا: میاں! تم بھی فضلِ حق ہی سے سبق پڑھ لیا کرو۔ وہ آیا۔ غریب آدمی، بدصورت، عمر زیادہ، علم کم، ذہن کند ــــ یہ نازک طبع، ناز پروردہ، جمالِ صورت ومعنی سے آراستہ، چودہ برس کا سن، نئی فضیلت، ذہن میں جودت۔ بھلا میل ملے تو کیسے ملے، صحبت راس آئے تو کیوں کر آئے۔ تھوڑا سبق پڑھایا تھا کہ بگڑ گئے، اس کی کتاب پھینک دی، اور برا بھلا کہہ کر درس گاہ سے نکال دیا۔ وہ روتا ہوا علامہ موصوف کے پاس پہنچا اور سارا حال بیان کیا۔ فرمایا: بلاؤ اس خبیث کو۔ وہ آئے اور دست بستہ کھڑے ہوگئے۔ علامہ نے ایک تھپڑ ایسے زور سے دیا کہ ان کی دستارِ فضیلت دور جا پڑی۔ پھر فرمانے لگے:

"تو تمام عمر بسم اللہ کے گنبد میں رہا، ناز ونعم میں پرورش پائی، جس کے سامنے کتاب رکھی اس نے خاطر داری سے پڑھایا، طلبہ کی قدر ومنزلت تو کیا جانے۔ اگر مسافرت کرتا، بھیک مانگتا اور طالبِ علم بنتا تو حقیقت معلوم ہوتی۔ طالبِ علم کی قدر ہم سے پوچھ۔ خبردار! تم جانو گے اگر آئندہ ہمارے طالبِ علموں سے کچھ کہا۔

درازیِ شب از مژگانِ من پرس
کہ یک دم خواب در چشمم نگشت است

یہ چپ کھڑے روتے رہے، کچھ دم نہ مارا، خیر قصہ رفع دفع ہوا، لیکن پھر کسی طالبِ علم سے کچھ نہ کہا''۔
(باغی ہندوستان ص ۱۴۷ بحوالہ تذکرۂ غوثیہ ص ۱۲۳)۔

**مشہور تلامذہ:** یوں تو سیکڑوں تشنگانِ علم نے آپ کے بحرِ علم سے اپنی پیاس بجھائی اور آپ کی بافیض درس گاہ سے علومِ عقلیہ ونقلیہ کا اکتساب کیا۔ لیکن ان میں تین شخصیتیں بہت نمایاں اور ممتاز ہیں:
۱- قائدِ تحریکِ آزادی علامہ فضلِ حق خیرآبادی قدس سرہ -۲- قُدوۃ الاصفیاء شاہ غوث علی قلندر پانی پتی قدس سرہ۔
۳-صدرالصدور علامہ مفتی صدرالدین آزردہ دہلوی قدس سرہ۔

سرسید احمد خاں (بانی علی گڑھ مسلم یونیورسٹی)، نواب یوسف علی خاں والیِ رام پور، نواب صدیق حسن قنوجی، مولوی محمد قاسم نانوتوی (دیوبندی)، مولوی محمد منیر نانوتوی، مولوی رشید احمد گنگوہی (دیوبندی) اور مولوی فقیر محمد جہلمی مصنف الحدائق الحنفیہ وغیرہ علامہ مفتی صدرالدین آزردہ دہلوی قدس سرہ کے تلامذہ ہیں۔ لہذا یہ سب بھی بالواسطہ آپ کے بحرِ علم سے سیراب ہونے والوں میں سے ہیں۔
ان میں سرسید احمد خاں آپ کی مدح سرائی کرتے ہوئے آثار الصنادید میں یوں رقم طراز ہیں:

''علومِ عقلیہ اور فنونِ حکمیہ کو ان کی طبعِ وقاد سے اعتبار تھا، اور علومِ ادبیہ کو ان کی زبان دانی سے افتخار، اگر ان کا ذہن رسا دلائل قطعیہ بیان نہ کرتا تو فلسفہ کو معقول نہ کہتے۔ اور اگر ان کا فکر صائب براہین ساطعہ قائم نہ کرتا تو اشکال ہندسیہ تار عنکبوت سے سست تر نظر میں آتے۔ اس نواح میں ترویج علم وحکمت ومعقول کی اسی خاندان سے ہوئی، گویا اس دُودۂ والا تبار سے اس علم نے یک جہتی بہم پہنچائی''۔ (سوانح مولانا فضلِ امام قدس سرہ از مولانا عبدالحکیم شرف قادری)۔

**تصنیفات:** علامہ موصوف نے کتنی کتابیں تصنیف فرمائیں۔ اس کی صحیح تعداد نہیں ملتی۔ مولانا رحمٰن علی صاحب نے تذکرۂ علمائے ہند میں چار کتابوں کا ذکر کیا ہے۔ چناں چہ وہ رقم طراز ہیں:

''بر میر زاہد رسالہ، و میر زاہد ملا جلال حواشی متینہ نوشتہ، و در علوم عقلیہ گوئے سبقت ربودہ۔ آمد نامہ کہ دراں قواعد فارسی بیان کردہ، ونیز ترجمۂ چند علمائے جوار لکھنؤ تحریر فرمودہ بس مفید مبتدیان است''۔ (ص ۱۶۲)۔

اور مولانا عبدالشاہد خاں شروانی نے کچھ تفصیل کرتے ہوئے اس سے زائد کتابوں کا ذکر کیا ہے۔ چناں چہ وہ سوانح علامہ فضلِ حق خیرآبادی کے ضمن میں تحریر فرماتے ہیں:

''مولانا (فضلِ امام) نے بیسیوں مفید ومعرکۃ الآرا کتابیں لکھیں۔ جن مصنّفات کا نام اور پتہ معلوم ہو سکا وہ درج کی جاتی ہیں۔ دو ایک کے سوا سب غیر مطبوعہ ہیں۔ سب سے زیادہ مشہور تصنیف منطق میں ''مرقاۃ'' ہے جو تمام مدارس عربیہ میں داخل نصاب ہے۔ میر زاہد رسالہ، میر زاہد ملا جلال اور افق المبین پر حواشی لکھے۔ تلخیص الشفا، نخبۃ السر، آمدنامہ اور تشحیذ الاذہان شرح میزان المنطق اور خلاصۃ التواریخ فارسی تصنیف کیا''۔ (باغی ہندوستان ص ۱۳۷)۔

واضح رہے کہ ان تصانیف میں جس آمدنامہ کا ذکر ہے وہ مکمل صورت میں اب تک شائع نہیں ہوا ہے۔ اس میں فارسی زبان کے قواعد، بدیع اور بیان کے اصولوں سے بحث کی گئی ہے۔ پانچویں باب میں چند نامور علما کا تعارف ہے جسے انگریزی ترجمہ اور حواشی کے ساتھ پاکستان ہسٹاریکل سوسائٹی کراچی کی طرف سے شائع کیا جا چکا ہے۔

اور وہ آمدنامہ جو صفوۃ المصادر کے نام سے مشہور ہے وہ مصطفیٰ خاں بن حاجی روشن خاں مالک مصطفائی پریس کان پور کا مرتب کردہ ہے۔

خلاصۃ التواریخ کے بارے میں باغیٔ ہندوستان (مطبوعہ المجمع الاسلامی، مبارک پور) کے آخر میں ہے:

''یہ کتاب مولانا فضل امام خیرآبادی نے ۱۲۲۴ھ میں قیام دہلی کے دوران لکھی۔ یہ کتاب گویا تاریخ عالم ہے جس کی ابتدا حضرت سیدنا آدم علیہ السلام سے کی گئی ہے۔ مولانا نے اس کی اجمالی فہرست اس طرح بیان کی ہے:

**گفتار اول:** خلقت آدم اور دیگر انبیاے کرام کے احوال۔ اس ضمن میں نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی آل پاک، صحابۂ کرام اور ازواج مطہرات کا ذکر آگیا ہے۔

**گفتار دوم:** صوفیۂ کرام اور اولیاے عظام کے ذکر میں۔

**گفتار سوم:** ملوک ایران کے ذکر میں۔ اس گفتگو کا آغاز آدم علیہ السلام سے کیا گیا ہے۔ اور اس میں سلاطینِ کیانی، خلفاے عباسیہ، سلاطین چنگیزیہ اور شاہان تیموریہ کا ذکر ہے۔ یہ سلسلہ ابونصر محمد اکبر بادشاہ تک پہنچایا ہے۔

**گفتار چہارم:** ان راجاؤں کا ذکر جو دہلی اور دیگر بلاد میں حکمراں رہے۔

**گفتار پنجم:** غزنی اور لاہور کے حکام کے بیان میں۔ یہ سلسلہ بابر کے ہندوستان آنے اور ابراہیم کے مارے جانے تک پہنچایا ہے۔

**گفتار ششم:** سلجوقی، صفوی، گجراتی اور مصری اکابر سلاطین کا اجمالی ذکر۔

**گفتار ہفتم:** مشہور حکما، اطبا اور خوش نویسوں کا ذکر۔

**خاتمہ:** ہفت اقلیم کے بلاد اور عجائب کا بیان۔

یہ اہم کتاب بھی غیر مطبوع ہے۔ اس کا ایک نسخہ ''عجائب گھر لائبریری، لاہور'' میں ہے۔ اس پر کتاب کا نام ''مقدمۂ تاریخ'' لکھا ہوا ہے۔ اور دوسرا نسخہ ''کتاب خانہ گنج بخش، راولپنڈی'' میں ہے۔ اس پر کتاب کا نام ''خلاصۃ التواریخ'' لکھا ہے۔ (باغیٔ ہندوستان ملخصاً)۔

**اولاد:** علامہ موصوف نے تین شادیاں کیں۔ پہلی بیوی صدر پور کی تھیں۔ ان کے بطن سے تین بیٹے اور تین بیٹیاں ہوئیں۔ بیٹوں کے نام یہ ہیں: علامہ فضل حق، مولانا فضل عظیم، مولوی فضل رحمٰن۔ دوسری بیوی مولوی نور محمد لاہر پوری کے خاندان سے تھیں۔ ان کے بطن سے پانچ بیٹیاں ہوئیں۔ اور تیسری بیوی سے دو صاحبزادے مولوی اعظم حسین اور مولوی مظفر حسین شوخی پیدا ہوئے۔ ان پانچوں فرزندوں میں علامہ فضلِ حق خیرآبادی قدس سرہ نے علم وعمل کی دنیا میں خوب نام پیدا کیا۔ ان کی تفصیلی سوانح حیات مولانا عبدالشاہد شروانی کے قلم سے باغیٔ ہندوستان کے ساتھ چھپی ہے۔ اِس مضمون کے بیشتر مندرجات اسی سے ماخوذ ہیں۔

**وفات:** علامہ موصوف کی زندگی کا آخری حصہ پٹیالہ میں گزرا، لیکن وفات وطن عزیز قصبہ خیرآباد، ضلع سیتاپور اودھ میں ۵؍ذی قعدہ ۱۲۴۴ھ/ ۹؍مئی ۱۸۲۹ء کو ہوئی۔ اور وہیں مخدوم شیخ سعد الدین خیرآبادی قدس سرہ کی درگاہ کے احاطہ میں اپنے استاذ ملا عبدالواجد کرمانی خیرآبادی سے کچھ فاصلہ پر شمالی حصے کے آخر میں مدفون ہوئے۔

ساجد علی مصباحی
الجامعۃ الاشرفیہ، مبارک پور
۲۶؍ذی قعدہ ۱۴۳۰ھ/ ۱۵؍نومبر ۲۰۰۹ء

# تعارفِ محشی ایک نظر میں

(بقلم خود)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

**نام و نسب:** ساجد علی بن حاجی لیاقت علی بن منگرو بن عظیم اللہ بن سیف اللہ انصاری۔

**مولد و مسکن:** موضع گنیا، پوسٹ منہدوپار، ضلع سنت کبیر نگر، یوپی۔

**تاریخ پیدائش:** ۵؍شعبان المعظم ۱۳۹۹ھ مطابق یکم جولائی ۱۹۷۹ء۔

## حصول تعلیم اور مدارس

۱- دار العلوم اہلِ سنت عزیزیہ شمس العلوم، منہدوپار، ضلع سنت کبیر نگر، یوپی۔
از ـــ ابتدا تا ختم قرآن پاک وابتدائی فارسی وغیرہ۔

۲- دار العلوم اہل سنّت تنویر الاسلام، امرڈوبھا، بکھرا بازار، ضلع سنت کبیر نگر، یوپی۔
از ـــ شوال المکرّم ۱۴۱۰ھ/ مئی ۱۹۹۰ء -تا- شعبان المعظم ۱۴۱۳ھ/ فروری ۱۹۹۳ء۔ (تین سال- درجۂ اعدادیہ، اولیٰ، ثانیہ)۔

۳- الجامعۃ الامجدیۃ الرضویۃ، گھوسی، ضلع مئو، یوپی۔
از ـــ شوال المکرّم ۱۴۱۳ھ/ اپریل ۱۹۹۳ء -تا- شعبان المعظم ۱۴۱۶ھ/ جنوری ۱۹۹۶ء۔ (تین سال- درجۂ ثالثہ، رابعہ، خامسہ)۔

۴- دار العلوم اہلِ سنّت اشرفیہ مصباح العلوم، مبارک پور، ضلع اعظم گڑھ، یوپی۔
از ـــ شوال المکرّم ۱۴۱۶ھ/ مارچ ۱۹۹۶ء -تا- شعبان المعظم ۱۴۱۹ھ/ دسمبر ۱۹۹۸ء۔ (تین سال- درجۂ سادسہ، سابعہ، فضیلت)۔

## اساتذۂ کرام

۱- ماسٹر عبد المصطفیٰ کمالی (مرحوم) -۲- حضرت مولانا شرافت حسین سبحانی مصباحی۔ (اساتذۂ شمس العلوم، منہدوپار)۔

۱- مولانا محمد حنیف قادری (مرحوم) -۲- مولانا محمد محسن نظامی مصباحی -۳- مولانا محمد عیسیٰ رضوی -۴- مولانا امام علی قادری -۵- مولانا شبیر احمد اشرفی -۶- مولانا رحیم الدین نوری -۷- مولانا قاری محمد ظہور۔ (اساتذۂ تنویر الاسلام، امرڈوبھا)۔

۱- مفتی حبیب اللہ خاں مصباحی -۲- مولانا صدر الوری قادری مصباحی -۳- مولانا عبد الرحمٰن مصباحی -۴- مولانا آلِ مصطفیٰ مصباحی -۵- مولانا علاء المصطفیٰ قادری۔ (اساتذۂ جامعہ امجدیہ، گھوسی)۔

۱- محدث کبیر حضرت علامہ ضیاء المصطفیٰ قادری مصباحی -۲- صدر العلما حضرت علامہ محمد احمد مصباحی -۳- علامہ عبد الشکور مصباحی -۴- مفتی محمد نظام الدین رضوی مصباحی -۵- مولانا اسرار احمد مصباحی -۶- مولانا نصیر الدین مصباحی -۷- مولانا اعجاز احمد مصباحی -۸- مولانا عبد الحق رضوی مصباحی -۹- مفتی بدر عالم مصباحی -۱۰- مولانا شمس الہدیٰ مصباحی -۱۱- مولانا نفیس احمد مصباحی -۱۲- مولانا مقبول احمد مصباحی۔ (اساتذۂ جامعہ اشرفیہ، مبارک پور)۔

## تدریسی خدمات

۱- دار العلوم وارثیہ، وشال کھنڈ۴، گومتی نگر، لکھنؤ، یوپی۔
از ـــ ۱۰؍شوال المکرّم ۱۴۱۹ھ/ ۲۷؍جنوری ۱۹۹۹ء- بدھ -تا- ۸؍شوال المکرّم ۱۴۲۲ھ/ ۲۴؍دسمبر ۲۰۰۱ء- پیر۔
(تین سال- بحیثیت نائب صدر المدرسین)۔

۲ دار العلوم اہل سنت اشرفیہ مصباح العلوم، مبارک پور، ضلع اعظم گڑھ، یوپی۔
از ۹ رشوال المکرم ۱۴۲۲ھ/ ۲۵ ردسمبر ۲۰۰۱ء۔ منگل۔ تا۔ ۸ رشوال المکرم ۱۴۲۴ھ/ ۳ ردسمبر ۲۰۰۳ء۔ بدھ۔
(دوسال۔ شعبۂ تربیت تدریس)۔

۳ دار العلوم اہل سنت اشرفیہ مصباح العلوم، مبارک پور، ضلع اعظم گڑھ، یوپی۔
از ۹ رشوال المکرم ۱۴۲۴ھ/ دسمبر ۲۰۰۳ء جمعرات۔ تا۔ حال (بحیثیت مدرس نائب عالیہ)۔

## اسناد

**عربی فارسی بورڈ الہ آباد:** ۱۔ عالم ۱۹۹۵ء۔ ۲۔ فاضل دینیات ۱۹۹۸ء۔ ۳۔ فاضل ادب ۲۰۰۰ء۔ ۴۔ منشی ۲۰۰۵ء ۵۔ فاضل طب ۲۰۰۷ء۔

**جامعہ اردو علی گڑھ:** ۱۔ ادیب ماہر ۱۹۹۶ء۔ ۲۔ ادیب کامل ۱۹۹۷ء۔ ۳۔ معلم اردو ۱۹۹۸ء۔

**الجامعۃ الاشرفیہ مبارک پور:** ۱۔ عالمیت ۱۴۱۷ھ/ ۱۹۹۶ء۔ ۲۔ فضیلت ۱۴۱۹ھ/ ۱۹۹۸ء۔ ۳۔ تربیت تدریس ۱۴۲۴ھ/ ۲۰۰۳ء۔

**بیعت وارادت:** از تاج الشریعہ علامہ مفتی محمد اختر رضا خاں قادری ازہری، بتاریخ ۱۷ ذی قعدہ ۱۴۳۰ھ/ ۶ نومبر ۲۰۰۹ء بروز جمعہ مبارکہ۔

## تصنیفات و تالیفات

(۱) اقامت کے وقت کھڑے ہونے کی تین صورتیں۔ مطبوعہ باراول: ربیع الآخر ۱۴۲۲ھ/ جولائی ۲۰۰۱ء۔
(۲) شادی اور طرز زندگی۔ مطبوعہ باراول: ربیع الآخر ۱۴۲۳ھ/ جون ۲۰۰۲ء۔ باہتمام انجمن طلبۂ دار العلوم وارثیہ لکھنؤ۔
(۳) فرہنگِ الفاظ فارسی کی پہلی۔ مطبوعہ باراول: ربیع الآخر ۱۴۲۴ھ/ جون ۲۰۰۳ء۔ باہتمام مجلس برکات، جامعہ اشرفیہ، مبارک پور۔
(۴) فرہنگِ الفاظ فارسی کی دوسری۔ مطبوعہ باراول: جمادی الاولیٰ ۱۴۲۴ھ/ جولائی ۲۰۰۳ء۔ باہتمام مجلس برکات، جامعہ اشرفیہ، مبارک پور۔
(۵) عظمت نماز۔ مطبوعہ باراول: جمادی الاولیٰ ۱۴۲۴ھ/ جولائی ۲۰۰۳ء۔ باہتمام المجمع النعمانی، کسیا، منہدوپار۔ سنت کبیر نگر۔
(۶) قواعد النحو۔ مطبوعہ باراول: رمضان المبارک ۱۴۳۰ھ/ ستمبر ۲۰۰۹ء۔ باہتمام مجلس برکات، جامعہ اشرفیہ، مبارک پور۔
(۷) دراسۃ الصرف۔ زیر طباعت، باہتمام مجلس برکات، جامعہ اشرفیہ، مبارک پور۔
(۸) مرضاۃ حل مرقاۃ۔ (حاشیۂ مرقات)۔ زیر طباعت، باہتمام مجلس برکات، جامعہ اشرفیہ، مبارک پور۔
(۹) حاشیۂ میزان الصرف۔ زیر طباعت۔ باہتمام مجلس برکات، جامعہ اشرفیہ، مبارک پور۔
(۱۰) حاشیۂ منشعب۔ زیر طباعت۔ باہتمام مجلس برکات، جامعہ اشرفیہ، مبارک پور۔
(۱۱) حاشیۃ المدیح النبوی۔ زیر طباعت۔ باہتمام مجلس برکات، جامعہ اشرفیہ، مبارک پور۔
(۱۲) عظمت زکاۃ۔ زیر طباعت۔

## مطبوعہ مقالات

(۱) الإمام أبو حنيفة و فقهه۔ (عربی) الامجد میگزین، جامعہ امجدیہ رضویہ، گھوسی۔ جمادی الاخریٰ ۱۴۱۵ھ/ نومبر ۱۹۹۴ء۔
(۲) وجوه تكفير العلماء الديابنة (عربی) الامجد میگزین، جامعہ امجدیہ رضویہ، گھوسی۔
(۳) كشف الحجاب عن مذهب بن عبد الوهاب (عربی) الامجد میگزین، جامعہ امجدیہ رضویہ، گھوسی۔
(۴) نعتیہ شاعری اور اس کا مقام ومرتبہ۔ ماہ نامہ اشرفیہ، مبارک پور، دسمبر ۱۹۹۹ء۔
(۵) امام احمد رضا نے دین حق کو زندگی بخشی۔ اعلیٰ حضرت نمبر، روز نامہ راشٹریہ سہارا اردو۔ لکھنؤ۔ ۲۰۰۱ء۔
(۶) دین ہوتا ہے بزرگوں کی نظر سے پیدا۔ دادا میاں نمبر، روز نامہ راشٹریہ سہارا اردو، لکھنؤ۔
(۷) بے نمازیوں کا دردناک انجام (قرآن وحدیث کی روشنی میں)۔ پہلی قسط۔ ماہ نامہ اشرفیہ، مبارک پور، جولائی ۲۰۰۳ء
(۸) بے نمازیوں کا دردناک انجام (واقعات کی روشنی میں)۔ دوسری قسط۔ ماہ نامہ اشرفیہ، مبارک پور، اگست ۲۰۰۳ء۔

95 70 52 8099



| | |
|---|---|
| (۹) بے نمازیوں کا دردناک انجام (واقعات کی روشنی میں)۔ | تیسری قسط۔ ماہ نامہ اشرفیہ، مبارک پور، ستمبر ۲۰۰۳ء |
| (۱۰) امام اعظم ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ کی داستانِ حیات۔ | پہلی قسط۔ ماہ نامہ الجامعہ، روناہی، فیض آباد، دسمبر ۲۰۰۳ء |
| (۱۱) امام اعظم ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ کی داستانِ حیات۔ | دوسری قسط۔ ماہ نامہ الجامعہ، روناہی، فیض آباد، جنوری ۲۰۰۴ء |
| (۱۲) اولاد پر ماں باپ کے اسّی حقوق۔ | سہ ماہی جام حضوری، سریا شریف، اعظم گڑھ۔ جولائی تا ستمبر ۲۰۰۴ء |
| (۱۳) فضائلِ شب براءت۔ | سہ ماہی جام حضوری، سریا شریف، اعظم گڑھ۔ اکتوبر تا دسمبر ۲۰۰۴ء |
| (۱۴) امام احمد رضا کانفرنس ممبئی کی روداد۔ | ماہ نامہ اشرفیہ، مبارک پور، اعظم گڑھ۔ جون ۲۰۰۵ء |
| (۱۵) زکاۃ کی عظمت واہمیت۔ پہلی قسط۔ | ماہ نامہ اشرفیہ، مبارک پور، اعظم گڑھ۔ اکتوبر ۲۰۰۵ء |
| (۱۶) زکاۃ کی عظمت واہمیت۔ دوسری قسط۔ | ماہ نامہ اشرفیہ، مبارک پور، اعظم گڑھ۔ نومبر ۲۰۰۵ء |
| (۱۷) مفتی اعظم کی کرامت وروحانیت۔ | جہانِ مفتی اعظم، رضا اکیڈمی، ممبئی۔ ۱۴۲۸ھ/۲۰۰۷ء |
| (۱۸) امام احمد رضا کی ملی واجتماعی ہدایات۔ | اعلیٰ حضرت نمبر، عالمی سہارا اردو، نئی دہلی۔ ۸/مارچ ۲۰۰۸ء |
| (۱۹) ترجمة صاحب المنتخب الحسامي۔ | مجلس برکات، جامعہ اشرفیہ، مبارک پور۔ |
| (۲۰) ترجمة صاحب النامي شرح الحسامي۔ | مجلس برکات، جامعہ اشرفیہ، مبارک پور۔ |
| (۲۱) تعارفِ مصنفِ مرقات۔ (علامہ محمد فضل امام خیر آبادی)۔ | مجلس برکات، جامعہ اشرفیہ، مبارک پور۔ |

## غیر مطبوعہ مقالات

| | | |
|---|---|---|
| (۱) اردو ادب کے فروغ میں بہار شریعت کا کردار۔ | مکتوبہ | ۱۸/اپریل ۱۹۹۶ء |
| (۲) ردّ وہابیہ میں علامہ فضل حق خیر آبادی اور ان کے معاصر علما کا کردار۔ | مکتوبہ | ۴/مئی ۱۹۹۷ء |
| (۳) حافظ الملة وحجه التاريخي۔ (عربی) | مکتوبہ | ۲۵/اگست ۱۹۹۷ء |
| (۴) اسمٰعیل دہلوی کی تکفیر۔ | مکتوبہ | ۲۰/اپریل ۱۹۹۸ء |
| (۵) امکان کذب باری پر شبہات اور اس کے امتناع پر عقلی ونقلی دلائل۔ | مکتوبہ | ۲۴/اپریل ۱۹۹۸ء |
| (۶) دار العلوم وارثیہ اور اس کی تعلیمی سرگرمیاں۔ | مکتوبہ | ۱۷/جون ۱۹۹۹ء |
| (۷) صوبۂ گجرات کی ایک درخشندہ شخصیت (سید بابا معین الدین قادری)۔ | مکتوبہ | ۲۴/ستمبر ۲۰۰۱ء |
| (۸) بلبل ہند تصنیفات وتالیفات کے آئینے میں۔ | مکتوبہ | ۲۶/مارچ ۲۰۰۳ء |
| (۹) (تبصرہ) کشفِ بردہ شرح قصیدۂ بردہ از مولانا نفیس احمد مصباحی۔ | مکتوبہ | ۷/جون ۲۰۰۵ء |
| (۱۰) ماہ نامہ اشرفیہ اور اس کے اداریے۔ | مکتوبہ | ۶/اپریل ۲۰۰۶ء |
| (۱۱) حیاتِ غوث العالم ایک جائزہ۔ | مکتوبہ | ۲۳/جون ۲۰۰۹ء |
| (۱۲) حضرت نور العین اور بی بی سلطانہ خاتون۔ | مکتوبہ | ۲۴/جون ۲۰۰۹ء |

(۱۳) اور مجلس شرعی جامعہ اشرفیہ، مبارک پور کے فقہی سیمیناروں کے لیے مختلف موضوعات پر ایک درجن سے زائد مقالات اور تلخیصات۔

**ساجد علی مصباحی**

الجامعۃ الاشرفیہ، مبارک پور

۲۷/ذی قعدہ ۱۴۳۰ھ/۱۶/نومبر ۲۰۰۹ء

